بسلسلۂ تبلیغ جماعت نوری

# حرمت متعہ




کتب خانہ بازار داتا صاحب لاہور

# رسالہ حرمت متعہ

جس میں از روئے نصوصِ صریحہ و احادیث صحیحہ عقل سے اور نقل سے حرمتِ متعہ ثابت کی گئی ہے اور واضح کر دیا گیا ہے کہ متعہ ایک ایسا فعل ہے کہ جس کو کوئی باعزت اور دیندار انسان اپنے اور اپنی اولاد کے لئے جائز قرار نہیں دے سکتا۔ نیز اُن تمام دلائل و براہین کا رد کیا گیا ہے جو علمائے مخالفین جوازِ متعہ میں پیش کرتے ہیں؛

مینجر فاروقی کتب خانہ فاروق گنج بیرون شیرانوالہ دروازہ لاہور نے پہلی بار چھپوا کر شائع کی۔

خاص اہل سنت والجماعت کے استفادہ کے لئے

دوبارہ طبع کی گئی

نوری کتب خانہ بازار داتا صاحب لاہور

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# وجہ تالیف کتاب

اس سے پہلے شیعہ صاحبان متعہ کے جواز میں کئی کتابیں لکھ چکے ہیں چنانچہ مولوی حائری صاحب کے والد بزرگوار کی "برہان المتعہ" لاہور میں، "تنبیہ المنکرین" دہلی وغیرہ میں شائع ہو چکی ہیں۔ مگر چونکہ یہ کتابیں عام طور پر شیعوں تک ہی محدود تھیں۔ اس لئے ہمیں اس مسئلہ پر قلم اٹھانے کی چنداں ضرورت محسوس نہ ہوئی تھی۔ مگر چونکہ شیعان لاہور نے حضرت صادقؑ کے حکم کے خلاف تقیہ کو چھوڑ کر اپنے مذہب کو روشنی میں لانا شروع کر دیا ہے۔ جس سے یقیناً وہ حضرت جعفرؑ کے ارشاد مندرجہ اصول کافی کے مطابق من اذاعہ اذلہ اللہ ذلیل ہونگے۔ چنانچہ لاہوری امامیوں کے ایک شیعہ واعظ مولوی محسن علی شاہ صاحب سبزواری نے ایک رسالہ مسمّٰی بہ عجالہ نافعہ لکھا ہے۔ جو چھاپ کر اہل سنت والجماعت میں مفت تقسیم کیا گیا ہے۔ اس میں حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ کے خلاف بہت کچھ زہر اگلا ہے۔

ہمیں بتایا گیا ہے کہ مولوی سبزواری صاحب ایک غیر متعصب شیعہ ہیں اور وہ مولوی حائری وغیرہ کی طرح بزرگان دین پر جلے دل کے پھپھولے نہیں پھوڑا کرتے۔ مگر عجالہ نافعہ نے ثابت کر دیا کہ یہ ایرانی گروہ تمام کا تمام علی ملۃ واحدہ کا حکم رکھتا ہے۔ اس کا ہر چھوٹا بڑا جاہل عالم بزرگان دین کی بے ادبی کرنے میں یکساں سر گرم کار ہے۔ سبزواری مولوی صاحب اپنے آپ کو غیر متعصب بیان کر کے اضلاع جھنگ وغیرہ کے بے خبر اشخاص کو در پردہ شیعت کی تعلیم اور کتنے عرصہ تک دے سکتے تھے۔ آخر ایک دن شان سبزواری تو اپنے اصلی رنگ میں ظاہر ہونی تھی چنانچہ

وہ ہو کر رہی۔ اور نافعہ عجالہ نے ان کی اصلی صورت کو نمایاں کر ہی دیا۔
ناظرین حیران ہوں گے کہ شان سبزواری کے کیا معنی۔ لہٰذا ہم ان کو زیادہ استعجاب میں رکھنا نہیں چاہتے اور بتا دیتے ہیں سبزوار ایران میں ایک شہر ہے۔ جس کے بسنے والے سخت متعصب رافضی ہیں۔ اس کی تصدیق مولانا رومی کی مثنوی معنوی سے ہوتی ہے چنانچہ مذکور ہے کہ محمد خوارزم شاہ نے صحابہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو برا کہنے والوں کے شہر کا محاصرہ کر لیا۔ رافضیوں نے اس وقت کیا کیا۔ مولانا ہی کی زبان سے سن لو ؎

سجدہ آوردند پیشش کالاماں    حلقہ ماں در گوش کن وا بخش جاں

یعنی لگے سجدے کرنے۔ اور جان کی امان چاہنے۔ خوارزم شاہ نے

گفت نرہانید از من جان خویش    تا نیارید م ابوبکرؓ بہ پیش
بدروم تاں ہیچ گشت اے قوم دل    نے خراج استانم و نے ہم فسوں

کہا تمہاری جان بخشی کی ایک ہی صورت ہو سکتی ہے۔ کہ اپنے شہر میں سے ایک ابوبکر پیدا کر دو مجھے تمہارے خراج اور سجدوں کی ضرورت نہیں۔ انہوں نے عرض کیا۔ کے بود بوبکر اندر سبزوار۔ یا کلوخے خشک اندر جویبار۔ کہ جس طرح نہر میں ڈھیلا خشک نہیں رہ سکتا۔ اسی طرح سبزوار میں ابوبکر کا ہونا ناممکن ہے۔ ہم سے جتنا مال و زر چاہیں لے لیں۔ لیکن ابوبکر کا مطالبہ نہ کریں۔ یہ سن کر شاہ نے ؎

رو بتابید از زر و گفت اے مغاں    تا نیارید م ابوبکرؓ ار مغاں
ہیچ سودے نیست کودک نیستم    تا بزر و سیم از تاں خوش شوم

سیم و زر کی طرف سے منہ پھیر لیا۔ اور کہا کہ میں اس کا بھوکا نہیں ہوں۔ اے آتش پرستو جب تک ابوبکرؓ کا تحفہ مجھے لا کر نہیں دو گے نجات نہیں پاؤ گے۔ الغرض یہ جواب سن کر وہ ابوبکر کی تلاش میں چار سو پھیل گئے۔ اور تین چار دن کے سفر کے بعد

ایک گوہر مقصود حاصل ہوگیا۔ اس کو کندھے پر اٹھا کر خوارزم شاہ کے پاس لے آئے
اور ایک ابوبکرؓ کے نام کے تصدیق سبزوار نے امان پائی۔ اگر ہمارے سبزواری مخاطب
احسان مندی اور حق شناسی کا مادہ رکھتے ہوتے۔ تو عجالہ نافعہ میں حضرت ابوبکر
صدیقؓ کے منہ آگر اس طرح منہ کی نہ کھاتے۔ مگر مجبور ہیں۔ کُلُّ شَیْئٍ یَرْجِعُ
اِلٰی اَصْلِہٖ ؛

خیر یہ ایک جملہ معترضہ تھا لیکن ہمیں اس وقت کتاب ہذا کی وجہ تالیف بتانا
ہے۔ سو عرض ہے کہ اہل سنت میں مفت تقسیم کردہ عجالہ نافعہ" میں سبزوار صاحب
نے ایک باب باندھا ہے۔ جس میں متعہ کو اسلامی مسئلہ ثابت کرنے کی ناپاک
کوشش کی ہے۔ اسی طرح شیعوں کے علامہ حائری نے ۲۸۔ اکتوبر کو تکیہ سے
باہر نکل کر متعہ کو قرآن سے ثابت شدہ مسئلہ بتایا۔ اور اس کا حرام کرنے والا حضرت
عمرؓ کو بتایا۔ اس لئے ہم نے یہ رسالہ بڑی عرقریزی سے لکھ کر اس مسئلہ کا تار و پود
الگ الگ کر کے بتلا دیا ہے۔ کہ متعہ کا اسلام سے کیا تعلق ہے۔ اور ایک باغیرت
انسان کی فطرت کہاں تک اس حیا سوز مسئلہ کو قبول کر سکتی ہے۔ فَاعْتَبِرُوْا
یَا اُولِی الْاَبْصَارِ ۰

مؤلف

دسمبر ۱۹۲۲ء

# ابواب کتاب ہٰذا

تمہید کے علاوہ جس میں متعہ کے اصطلاحی معانی اور موازنۂ زنا و متعہ درج ہے۔ یہ رسالہ تین بابوں پر منقسم ہے:۔

**باب اوّل**۔ دلائل عقلیہ پر مشتمل ہے۔ جس کو دو فصلوں میں تقسیم کیا گیا ہے۔

**فصل اوّل** میں ہمارے دلائل عقلیہ نسبت حرمت متعہ کا ذکر ہے۔

**فصل ثانی** میں شیعوں کے دلائل عقلیہ نسبت حلت متعہ اور انکے جوابات درج ہیں

**باب دوم** میں آیات قرآنی سے حرمت متعہ ثابت کی گئی ہے۔ اور جس اعتراضات شیعوں کی طرف سے ان آیات کو توڑ توڑ کر کئے گئے ہیں۔ انکے مفصل جوابات دیے گئے ہیں

**باب سوم** میں احادیث شیعہ وسنی پر مکمل تبصرہ کیا گیا ہے۔ اس کی دو فصلیں ہیں:

**فصل اوّل** میں احادیث اہل تشیع کا تذکرہ ہے جس کو پھر آگے دو حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے

حصہ اوّل میں روایات "حرمت صریحہ" اور

حصہ دوم میں روایات "حرمت استدلالیہ" درج ہیں۔ اور

**فصل ثانی** میں صرف ان احادیث اہل سنت والجماعت کا بیان ہے جنہیں شیعہ صاحبان حلت متعہ کے متعلق تصور کرتے ہیں۔ اور ان کی مفصل تشریح و توضیح۔



# تمہید

## متعہ کے لغوی و اصطلاحی معنی

الاستمتاع فی اللغۃ الانتفاع وکل من انتفع بہ فھو متاع

متعہ کے لغوی معنے نفع وفائدہ کے ہیں۔ اور شیعوں کی شرعی اصطلاح میں جب ایک مسلمان مرد کسی مسلمان عورت کو مقررہ وقت کے لئے اور مقررہ اجرت کے عوض مجامعت کی خاطر ٹھیکہ پر لے۔ تو اس کے اس فعل کو متعہ کہتے ہیں انما ھی مستاجرۃ (ترجمہ) تحقیق ممتوعہ عورت ٹھیکہ کی چیز ہوتی ہے۔ (کافی جلد ۲ کتاب اول صـ۱۹۱)

## موازنہ متعہ و زنا

متعہ اور زنا میں کل مراحل یکساں ہیں۔ سوا اس کے کہ زنا میں صیغہ متعہ نہیں پڑھا جاتا۔ اور متعہ میں یہ صیغہ اس طرح پڑھا جاتا ہے۔ کہ عورت کہتی ہے۔ متعتک نفسی (ترجمہ) میں نے اپنے نفس کو تیرے متعہ میں دیا۔ اور مرد کہتا ہے۔ قبلتک (ترجمہ) میں نے قبول کیا تجھ کو (جامع عباسی) صـ۱۳۵۔

متعہ اور زنا میں امورات مشترک حسب ذیل ہیں:۔

۱۔ زنا اور متعہ دونوں صورتوں میں معاوضہ پیشگی دیا جاتا ہے۔ فرق صرف اتنا ہے کہ زنا کی پیشگی کو خرچی اور متعہ کی پیشگی کو اجرت کہتے ہیں۔ دونوں حالتوں میں معاوضہ کی ادائیگی پیشگی اس لئے قرار دی گئی ہے (تنبیہ المنکرین صـ۹۹) کیونکہ مابعد کا دعوی عدالت میں ممنوع السماعت ہے۔ اس لئے کہ یہ معاوضہ معاہدہ ناجائز کا ہے۔

۲۔ زنا میں خرچی کا تعین نہیں ہے۔ اور متعہ میں اجرت کا نہیں۔ ایک مٹھی گندم (کف من بر) یا ایک لقمہ طعام (کف من طعام کافی جلد ۲ کتاب اول صـ۱۹۲) سے لے کر

(۳) المعیاد و رقم

معاد رقم نقد ہو سکتا ہے دونوں صورتوں میں مرد کی حیثیت و حوصلہ پر اس کا انحصار ہے۔

اگر میعاد وقت

۳۔ زنا کے لئے تعین وقت ضروری ہے۔ اور متعہ بھی اس کے بغیر ناجائز ہے۔ میعاد گھڑی گھنٹے کی رو سے معین نہ ہوگی تو متعہ باطل ہے" (جامع عباسی ص۱۳۵) خواہ وقت ایک گھڑی گھنٹہ سے لیکر ایک ماہ یا ایک سال ہو۔ مرد کی فرصت و حیثیت اس امر کا فیصلہ کر سکتی ہے۔

۴۔ زنا میں بھی تنہائی اور پوشیدگی ضروری ہے۔ اور متعہ کے لئے بھی اشتہار و اعلان کی ضرورت نہیں (تہذیب الاحکام۔ باب النکاح) لیس فی المتعۃ اشہاد و الاعلان

۵۔ زنا چونکہ فعل غیر شرعی ہے۔ اس لئے عورتوں کی قید شرعی طور پر عبث فعل ہے۔ خواہ مرد ایک وقت میں دس عورتوں سے زنا کرے۔ اسی طرح متعہ میں بھی اس قسم کا کوئی تعین نہیں ہے۔ تزوج منھن الفاً فانھن مستاجرات (ترجمہ) ہزار عورتوں سے متعہ کرو۔ کیونکہ وہ ٹھیکہ کی چیزیں ہیں (کافی جلد ۲ کتاب اول ص۱۹۱) اسی طرح استبصار کے باب "یجوز الجمع بین اکثر من اربعۃ فی المتعۃ" میں زرارہ سے روایت ہے: "ما یحل من المتعۃ قال کم شئت (ترجمہ) ممتوعہ کتنی حلال ہیں۔ فرمایا جس قدر چاہو۔

کوئی

۶۔ پیشہ ور زانیہ عورتیں بے حجاب ہوا کرتی ہیں۔ اور ممتوعہ کے لئے بھی پردہ کی قید لگانی ناجائز ہے۔ استبصار کتاب الحدود باب ما یحصن۔

۷۔ زنا بغرض رفع حاجت شہوانی ہوتا ہے۔ نہ کہ بغرض بقائے نسل انسانی اور متعہ کی بھی غرض و غایت یہ ہی ہوتی ہے۔ (تنبیہ المنکرین ص۶) بلکہ متعہ میں منی کا اخراج اور اس کا پھینکنا مقصود ہوتا ہے۔ خواہ مرد بوقت انزال منی عورت کے رحم سے باہر ہی گرا دیوے (جامع عباسی ص۱۵۵)۔

۸۔ زنا میں بھی جس وقت مرد چاہے۔ بلا طلاق دیئے اپنے آپ کو عورت سے الگ کر سکتا ہے۔ اور یہ ہی حالت بعینہ متعہ میں بھی پائی جاتی ہے۔ طلاق کی ضرورت یہاں بھی نہیں (جامع عباسی ص۱۳۵)۔

۹۔ زنا میں بھی نہ توارث فی الاولاد ہے۔ اور نہ فی مابین فریقین (یعنی نہ اولاد کو حق وراثت پہنچتا ہے نہ مرد عورت میں سے کسی کو) اور یہ ہی عمل متعہ میں بھی جاری ہے لاترشنی ولا ارثک۔ ونیز لیس بینہما میراث اشترطا ولم یشترط۔ فروع کافی جلد۔ کتاب اول صفحہ ۱۹۳ و جامع عباسی صفحہ ۱۳۵۔

۱۰۔ زنا میں بھی عورت کا نان و نفقہ مرد کے ذمہ نہیں ہوتا۔ اور متعہ میں بھی یہ حالت یکساں ہے۔ (جامع عباسی صفحہ ۱۳۵) طلاق کی صورت میں بھی انقضائے عدت مطلقہ کا نان و نفقہ مرد کے ذمہ ہوتا ہے۔ مگر متعہ میں یہ بھی نہیں ہے (کافی جلد ۲ کتاب اول صفحہ ۱۹۳)۔

۱۱۔ زنا میں بھی فریقین کی رضامندی کے علاوہ گواہ وکیل یا نکاح خواں کی ضرورت نہیں ہوتی۔ اور متعہ میں بھی بعینہ یہ ہی حالت ہے۔ بلکہ روافض کے ہاں تو نکاح بھی ان لوازمات سے مستغنی ہوتا ہے۔ ملاحظہ ہو باقر مجلسی کے رسالہ فقہ کا باب النکاح۔

۱۲۔ بعض حالات کے اعتبار سے متعہ زنا سے بھی زیادہ شرمناک فعل ہے کیونکہ ولد الزنا تو علانیہ اپنی حرامی حیثیت کو قوم طوائف کی صورت میں تسلیم کرتے ہیں مگر ولد المتعہ اپنی حیثیت متاعی کو تسلیم کرنے سے ایسے عاری ہیں کہ ہندوستان اور ایران کی اتنے کروڑ شیعہ آبادی میں سے ایک بھی اپنے آپ کو متاعی کہنے کے لئے تیار نہیں ہے۔ گو لاکھوں متاعی مومنوں کی اولاد ہوں گے اور ہونے چاہئیں۔

# ثواب متعہ

باوجود اس امر کے متعہ بعینہ بمنزلہ زنا کے ہے۔ مگر شیعہ صاحبان اس حیاسوز عقد کو اپنے لئے طرۂ افتخار اور اس عقیدہ مخرب اخلاق و تمدن کو موجب ثواب دارین سمجھتے ہیں۔ ان کی کتب مقدسہ میں اس فعل شنیعہ کے اس قدر محاسن و ثواب

درج ہیں کہ شائد ہی کسی اور کے ہوں۔ ایک دفعہ متعہ کرنے سے درجہ امام حسینؑ اور دو بار کرنے سے درجہ امام حسن اور تین بار کرنے سے درجہ حضرت علیؑ اور چار بار کرنے سے درجہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا حاصل ہوتا ہے۔ من تمتع مرۃ کان درجۃ کدرجۃ الحسین الخ (منہج الصادقین ص۳۵۶) اور ایک دوسرے کا ہاتھ پکڑنے سے تمام گناہ انگلیوں کے پوروں سے نکل پڑتے ہیں۔ اور غسل جنابت کے پانی کے ایک ایک قطرہ سے اللہ تعالیٰ فرشتے پیدا کرتا ہے۔ جو اس کے لئے تسبیح و تقدیس کرتے ہیں اور ثواب اس کا قیامت تک اس کو ملتا رہیگا۔ (منہج الصادقین ص۳۵۶)۔

# باب اوّل

## فصل اوّل

دلائل عقلیہ نسبت حرمت متعہ

### دلیل نمبر ۱۔ متعہ کی غرض محض قضاء شہوت ہے

انسان تو خیر انسان ہی ہے۔ طیور اور وحوش میں بھی وطی کرنے سے اصل مقصود توالد و تناسل ہے۔ نہ فقط قضائے شہوت۔ چنانچہ پروردگار عالم نے قدرت کے اس فطری اصول کو جہاں تک کہ اس کا تعلق محض انسان کی ذات سے وابستہ ہے بدیں الفاظ اپنے کلام پاک میں ارشاد فرمایا ہے۔ نِسَآؤُكُمْ حَرْثٌ لَّكُمْ (ترجمہ) تمہاری عورتیں تمہاری کھیتیاں ہیں) یعنی جس طرح تم اپنی کھیتیاں محض اس لئے کاشت کرتے ہو کہ ان سے غلہ پیدا کرو۔ اسی طرح اپنی عورتوں سے مقاربت کرو محض اس غرض سے کہ ان سے اولاد پیدا کرو۔ جب احمق سے احمق انسان بھی اپنی کھیتی میں محض تفریح طبع یا ورزش

جسمانی کی خاطر کلبہ رانی نہیں کرتا۔ تو کس طرح ممکن ہو سکتا ہے۔ کہ اللہ تعالیٰ نے مردوں کو
محض تفنن طبع یا مشق شہوت رانی کے لئے عورتوں سے مجامعت کی اجازت عام
دے رکھی ہو۔ پس ثابت ہوا کہ جو شخص عورتوں سے وطی محض قضاء شہوت کے لئے کرتا
ہے (اور متعہ کی غرض و غایت یہی ہے۔ (ملاحظہ ہو تنبیہ المنکرین صہ ۲) چنانچہ مرد کو
اجازت دی گئی ہے۔ کہ "وہ بوقت انزال منی عورت کے رحم سے باہر گرا دے" (ملاحظہ
ہو جامع عباسی صہ ۵۵) کیونکہ جس غرض کے لئے اس نے متعہ کیا تھا۔ وہ تو اسے انزال
سے حاصل ہو جاتی ہے۔ لہٰذا اس کے لئے دونوں باتیں برابر ہیں۔ خواہ منی عورت کے
رحم کے اندر گرا دے یا باہر) وہ مقصود بالعرض کو مقصود بالذات بنا دیتا ہے جو بدعت
محض ہے۔ چنانچہ اسی بناء پر دخول فی الدبر تمام فقہائے اسلامی میں قطعاً حرام ہے کہ
اس میں قضاء شہوت کے سوا تولد و تناسل کسی طرح حاصل نہیں ہوتا۔ مگر مجوزین متعہ اس
خلاف فطرت فعل کو بھی جائز[1] سمجھتے ہیں۔ ملاحظہ ہو استبصار ج ۲ باب اتیان النساء فیما

---

[1] جامع جعفری میں اس الٹے دخول کا جواز ثابت کرنے کیلئے امام مالک کو بھی اس کا قائل قرار دیا ہے جو صریح
بہتان ہے چنانچہ تفسیر فتح البیان میں اس روایت کے متعلق صاف مذکور ہے کہ فی اسانیدھا ضعف
(صہ ۲۳ فتح المبین) بلکہ خود امام مالکؒ موطا میں باب حد اللواط میں ابن شہاب سے مرقوم ہے کہ لوطی کیواسطے رجم یعنی سنگسار
کرنا چاہیئے محصن ہو یا غیر محصن اس کی شرح عربی میں شاہ ولی اللہ نے لکھا ہے کہ مذہب امام مالک کا یہی ہے کہ لوطی
کیلئے رجم ہے بیاہا ہو یا کنوارا۔ اور میزان شعرانی طیبی شرح مشکوٰۃ وغیرہا میں ایسا ہی لکھا ہے اور نیز موطا امام مالکؒ
کی کتاب النکاح میں ہے۔ باب تحریم الاتیان فی الدبر و یحل فی قبلها من دبرها قال اللہ تعالیٰ نساؤکم
حرث لکم فأتوا حرثکم انّی شئتم اور اس کی شرح عربی کی بابت ہے کہ بہ اتفاق اہل علم عورت سے
لواطت حرام ہے۔ پس شیعوں کا اپنے فعل خلاف فطرت کو جائز ثابت کرنے کیلئے امام مالکؒ کو متہم کرنا بہت
بڑی جہالت ہے۔ (نصر الابرار مولوی غلام دستگیر صاحب قصوری صہ ۳۵)۔

متعہ کیا۔ تیسرا حصہ اس کے جسم کا آتش دوزخ سے آزاد ہوا (منہج الصادقین) تو انسان کو کیا
غرض کہ خواہ مخواہ منکوحات کی قید میں پڑ کر کہیں تو عورت کے نان و نفقہ کی ذمہ داری سر لے
اور کہیں بال بچوں کی تعلیم و پرورش کا بار گراں اپنے کندھوں پر اٹھائے۔ لہذا تدبیر منزل تو
رخصت ہوئی اور اس کے ساتھ ہی سیاست مدن بھی گئی۔ کیونکہ مقدم الذکر دراصل مؤخر الذکر
کے اجزائے ترکیبی ہیں۔ پس ابتدائے آفرینش میں جو وحشیانہ حالت انسان کی تھی وہی پھر
قائم ہو جائیگی چنانچہ ایسی زندگی کے آثار اب تک افریقہ کی مردم خور وحشی اقوام میں پائے جاتے ہیں۔

## دلیل نمبر ۳ متعہ سے ہر جگہ میں "تیرا تو میری" کا جلوہ نظر آئے گا

جب اس سے کسی کو انکار نہیں ہو سکتا کہ "کل جدید لذیذ" تو مرد بدبخت کو کیا ضرورت
پڑی ہے کہ خواہ مخواہ بقید عدل صرف ایک ہی پرانی بوسیدہ ڈفلی کو بجاتا رہے۔ اور ہر شب
نئے سے نئے ساز طرب سے مزے نہ لوٹے۔ پھر یہ بھی امر واقع ہے کہ جب ایک دفعہ
"قلیل الزحمت کثیر اللذت" اصول پر کاربند ہو جائیں گے۔ تو اس شیر کی طرح جسے جب ایک
دفعہ خوان آشامی کا چسکہ پڑ جائے تو وہ جنگل میں کسی حیوان کو گزند پہنچائے بغیر نہیں چھوڑتا
یہ بھی کسی عورت کو اس کی عصمت دری کئے بغیر نہیں چھوڑیں گے۔ سوسائٹی میں "میری
تیری" کی فیما ٹھ جائے گی۔ ہر تلوار کا حق ہوگا۔ کہ وہ جس نیام میں چاہے گھسے۔ اور ہر شمشیر زن جب
چاہے گا اس پہ وار کرے گا۔ نتیجہ ظاہر ہے۔ چنانچہ انہیں مناظر تباہی کو مد نظر رکھتے ہوئے جناب
ابوالحسن ؑ نے لا تلحوا علی المتعہ الخ والی حدیث ارشاد فرمائی تھی جو کافی ج ۲ ص ۱۹۲ میں درج
ہے۔ ملاحظہ ہو روایت نمبر ۲ زیر عنوان "روایات حرمت استدلالیہ"

## دلیل نمبر ۴ متعہ سے بستے گھر اجڑ جائیں گے

جب ایک دفعہ مردوں نے اپنا نصب العین قلیل الزحمت کثیر اللذت اصول

بنا لیا۔ تو عورتوں کا سر پھرا ہے جو وہ مخواہ حمل کی تکلیف بچوں کی پرورش کی زحمت اور انتظام خانہ داری کی درد سری محض مردوں کی خاطر برداشت کریں گی۔ کیونکہ دنیا بھر کے قوانین اس بات پر متفق ہیں کہ بچوں کا حقیقی مالک آخرکار باپ ہی ہوتا ہے۔ اور ماں بے چاری تو بمنزلہ دایہ ہی کے ہوتی ہے۔ کیا عورتوں کا جی نہ چاہے گا۔ کہ بڈھے کھوسٹ خاوندوں کی خدمت کرنے اور ان کے شتر غمزے اٹھانے کی بجائے وہ بھی ہر شب نئے نئے ناز برداروں کے پہلو میں مزے اڑائیں۔ جب اس طرح عورتوں کو بھی نئے لذائذ کی چاشنی کا چسکا پڑ گیا۔ تو وہ قدرتی موانعات لذت آفرینی (یعنی قابلیت بچہ کشی وغیرہ) کو ادویات سے زائل کر کے سدا نو بہار دلہن کی طرح رہا کریں گی اور بازاری عورتوں کی طرح اپنی فروشی کیا کریں گی نتیجہ یہ ہوگا کہ ہر عورت رنڈی اور ہر بستی چکلہ ہوگی۔

## دلیل نمبر ۵۔ شجر متعہ بالکل بے برگ و بار ہے

ہر علت کا معلول اور ہر سبب کا نتیجہ ہوا کرتا ہے۔ اگر نہیں ہے۔ تو وطی المتعہ کا نتیجہ نہیں چلتا پھرتا نظر نہیں آتا۔ زنا سے مکروہ اور حقیر فعل تک کے بیسیوں نتائج ہندوستان کے ہر چھوٹے سے چھوٹے قصبے اور بڑے سے بڑے شہر میں "قوم طوائف" کے لباس میں ہر کہ ومہ کی نظروں میں کھٹکتے ہیں۔ مگر تمام سرزمین ہند کی "روز افزوں شیعہ آبادی" ایک بھی ولد المتعہ پیش نہیں کر سکتی۔ ولد الزنا تو کوٹھوں کی چھتوں پر اپنے وجود نامسعود کی نمائش کریں۔ مگر ولد المتعہ خدا جانے کس قعر گمنامی میں روپوش ہیں۔ کہ فرشتوں تک کی نظروں سے اوجھل ہیں گویا انہیں متعہ کے اصلی لباس میں پیش ہوتے ہوئے شرم مانع ہے۔ نہ تو متاعی مائیں ہی علی رؤس الاشہاد متعہ کا اقبال کرنے کو تیار ہیں۔ اور نہ اطفال المتعہ ہی اپنے پیدا کرنے والوں کی "محنت شاقہ" کی شکر گذاری کے ساتھ داد دینے کی جرأت کر سکتے ہیں۔ اس لئے متعہ شرعی فعل نہیں ہو سکتا۔ ورنہ شیعوں کی "روز افزوں

مردم شماری کے جدول سامنے ایک شریف النسل ممتوعہ اور ایک ولد المتعہ کو تو پیش کریں۔

## دلیل نمبر ۶ - متعہ کا جائز استعمال بھی برائیوں کا سرچشمہ ہے

ہر اخلاقی اصول کے صحیح یا غیر صحیح ہونے کا معیار اس کے جائز استعمال کے نتائج حسنہ نہیں بلکہ اس کے ناجائز استعمال کے نتائج قبیحہ ہوا کرتے ہیں۔ مثلاً اگر کسی اصول کے جائز استعمال سے اس قدر اچھے نتائج مترتب نہ ہوتے ہوں جس قدر کہ اس کی بد استعمال سے خرابیاں پیدا ہونے کا اندیشہ ہے۔ تو وہ اصول ناقص ہے۔ اور مخرب اخلاق ہے یہی وجہ ہے کہ ہر صحیح قوم نے اس قسم کے اصول قائم کرنے سے گریز کیا ہے جن کا ناجائز استعمال اُن کے جائز استعمال کی زیادہ خطرناک ہے۔ نماز اگر انسان محض ریاکاری ہی کی وجہ سے پڑھے یا روزہ محض نمائش تقوی ہی کی غرض سے رکھے پھر بھی مقدم الذکر صورت میں طہارت وپابندی وقت کے فوائد عظیمہ سے تو مستفیض ہوگا۔ اور موخر الذکر حالات میں اگرچہ ثواب حاصل نہ ہوگا تو صحت جسمانی کے فوائد سے تو ضرور بہرہ اندوز ہوگا۔ چنانچہ اسی امر کو مدنظر رکھتے ہوئے شرع اسلام میں شرابخوری اور قماربازی حرام قرار دی گئی ہیں۔ کیونکہ انہیں حد اعتدال سے استعمال کرنے میں اس قدر فوائد نہیں ہیں جس قدر انہیں بے اعتدالی سے استعمال کرنے میں نقصانات ہیں۔ اللہ پاک نے بھی ان خباثت کے متعلق یہ امر کا اظہار فرمایا ہے جہاں آپ قرآن کریم میں فرماتے ہیں" اثمھما اکبر من نفعھما" وعلی ھذا القیاس۔ ہر ایک مذہبی اور معاشرتی حکم کو اس معیار پر پرکھتے جائیں۔ نتیجہ وہی مترتب ہوگا جو ہم نے عرض کیا ہے۔ لیکن اس کے برعکس متعہ جس کا جائز استعمال بمنزلہ زنا کے ہے۔ اس کی بد اعمالی کے نتائج تصور کرنے سے انسانی قوت متخیلہ عاجز ہے۔

## یل نمبر۲۔ متعہ کو رواج دینے سے حرام کاری نہیں رُک سکتی

فطرت انسانی کے رئیس المبصرین حضرت شیخ سعدی رحمتہ اللہ علیہ ہیں۔ چنانچہ وں نے انسان کی نہ سیر ہونے والی حرص کے دریا کو کوزے میں اسطرح بند کیا ہے ؎

چشم تنگِ آز دنیا دار را یا قناعت پر کند یا خاک گور

یا اس امر کی شاہد ہے کہ انسان جس قدر اپنی ہوا و حرص کو وسعت دیتا جائے اور اس عت کے مطابق اس کی سیری کے گوناگوں سامان مہیا کرتا جائے۔ اسی قدر یہ ہا "ھل من مزید" پکارتی چلی جاتی ہے۔ اس لئے مصلحان قوم نے اپنے مشاہدات ے مطالعے اور مرسلان الٰہی نے وہبی علم کے یمن و برکت سے انسانی شہوات کی حدودی کو معلوم کر کے ان کو انسان کے قبضۂ اختیار میں مقید کرنے کے لئے بقول شیخ عدی رحمتہ اللہ علیہ قناعت کے اصولوں پابندی تجویز کی۔ نہ کہ شتر بے مہارات آزادی ملی پیرائی مقرر فرمائی۔ مشاہدات عالم کو عقل کے ترازو کے ایک پلڑے میں اور جناب یر کی طرف منسوب کی ہوئی روایت لولا نھی عمر عن المتعۃ ما زانی اِلّا شقی (یعنی اگر حضرت عمرؓ متعہ سے منع نہ کرتے تو شقی کے سوا کوئی زنا نہ کرتا) کو سرے پلڑے میں رکھ کر موازنہ کیجئے کہ انسان کی شہوت بہیمی قیود عائد کرنے سے بو میں رہ سکتی ہے۔ یا اُسے آزادی دینے سے۔

فدایان متعہ کو علاوہ چار منکوحات کے لاتعداد ممتوعات رکھنے کی اجازت ہے۔ اور پھر ان کے آگے پیچھے میں کوئی تمیز بھی نہیں ہے۔ مگر کیا وہ ایمانداری سے کہہ سکتے ہیں۔ کہ ان میں بچہ بازی یا مشت زنی اسی طرح مروج نہیں۔ جس طرح اقوام میں ہے؟

## دلیل نمبر ۸۔ متعہ سے جو اولاد پیدا ہوگی وہ کس کی کہلائے گی؟

آدمی نکاح کر کے بیوی کو گھر میں آباد کرتا ہے۔ پردہ میں رکھتا ہے۔ اس کے نان و نفقہ کا ذمہ دار بنتا ہے۔ اس سے پیدا شدہ اولاد کا باپ کہلاتا ہے۔ مر جاتا ہے تو بیوہ اور اولاد اس کی وارث اور اس کی بقائے نسل کا ذریعہ بنتی ہے۔ مگر آہ متعہ میں یہ سب باتیں مفقود ہیں۔ اگر متعہ کو رواج دیا جائے تو ایک عالم اس شعر کا مصداق بن جائے ؎

بندۂ نفس شدی ترک نسب کن متعی — کہ دریں راہ فلاں ابن فلاں چیزے نیست

# فصل ثانی

## شیعی دلائل عقلیہ نسبت اباحت متعہ معہ جوابات

مجتہدین شیعہ نے جو دلائل عقلیہ نسبت اباحت متعہ پیش کی ہیں۔ انہیں ہم معہ جوابات درج ذیل کرتے ہیں۔

**دلیل نمبر ۱۔** جس چیز سے زمانہ حال یا مستقبل میں فاعل کے لئے ضرر متصور نہ ہو وہ بضرورت عقل مباح ہے۔ چونکہ متعہ کی بھی یہی صفت ہے۔ اسلئے متعہ مباح ہے (برہان المتعہ)

**جواب۔** اگر اس دلیل کا صغریٰ و کبریٰ درست ہے۔ تو ربا بھی مباح ہونا چاہیئے کیونکہ ربا میں کسی قسم کا ضرر متصور نہیں ہے۔ علیٰ ہذا القیاس نبیذ پینے میں کیا ضرر ہے۔ جس کے لئے شیعہ صاحبان فاروق اعظمؓ کو (خاکم بدہن) شراب خور کہتے ہیں حالانکہ علاوہ مباحت عقلیہ کے نبیذ کو آئمہ کرامؓ نے حلال قرار دیا ہے۔ ملاحظہ ہو کافی ج ۲ کتاب الشافی ص ۱۸۲، ۱۸۴ اور فسئلہ عن النبیذ فقال حلالٌ یعنی ابی عبداللہ سے نبیذ کی نسبت پوچھا تو انہوں نے فرمایا۔ کہ وہ حلال ہے۔

**دلیل نمبر ۲۔** ایجاد ذکور واناث میں حکمت وعلت غائی بظاہر ازدواج وتناسل ہے۔ لیکن انسان چونکہ اشرف موجودات ومکلف ہے۔ اس لئے مادہ ازدواج وطریقہ تناسل مقرر کیا گیا ہے۔ اور وہ تین قسم کا ہے۔ عقد دائم۔ عقد منقطع۔ اور ملک یمین کیونکہ انسان بالضرورت ایک درجہ پر نہیں ہے۔ بعض امیر بعض غریب اور بعض فقیر اور علاوہ ازیں گاہے انسان سفر میں ہوتا ہے۔ اور گاہے حضر میں اگر اللہ پاک نے ہر درجہ اور ہر حالت کے لئے سہولت مہیا نہ کی ہو۔ تو غرض الٰہی باطل ہوتی ہے۔

**جواب۔** انسان کی مالی حیثیت کسی طرح بھی مانع نکاح نہیں ہے۔ امیروں کیلئے امیر غریبوں کے لئے غریب اور فقیروں کے لئے فقیر مردوزن فضائے عالم میں بکثرت موجود ہیں۔ رہی یہ حالت کہ انسان بعض اوقات سفر میں ہوتا ہے۔ اس لئے بتقاضائے بشریت اُسے وہاں مجامعت کی ضرورت لاحق ہو سکتی ہے۔ ایسا انسان اپنی منکوحہ کو ہمراہ لے جا سکتا ہے۔ اگر یہ ممکن نہ ہو تو سفر میں حسب حیثیت منکوحہ یا لونڈی حاصل کر سکتا ہے۔ اور اگر بوجہ غربت یہ بھی ممکن نہیں تو ایسے انسان کو چاہیئے کہ اپنے آپ کو قابو میں رکھے۔ آخر انسان ہے۔ حیوان تو نہیں۔ چنانچہ اللہ پاک بھی ایسے مفلوک الحال لوگوں کے لئے ارشاد فرماتا ہے۔ ولیستعفف الذین لا یجدون نکاحا حتی یغنیھم اللہ من فضلہ یعنی جو لوگ نکاح کا مقدور نہیں رکھتے اُن کو چاہیئے کہ ضبط کریں۔ یہاں تک کہ اللہ ان کو اپنے فضل سے غنی کر دیوے۔ اور اگر وہ اس قدر ہی مغلوب الشہوت ہے۔ کہ انضباط اس کے لئے ناممکن ہو۔ تو اُسے سمجھ لینا چاہیئے کہ وہ بیمار ہے۔ اپنی بیماری کا طبی معالجہ کرائے۔ فرض کیجئے۔ ایک شخص جو نہایت ہی مفلوک الحال ہے۔ اسے جوع البقر کا عارضہ لاحق ہو گیا ہے۔ اور وہ اپنی کمائی سے اپنا پیٹ نہیں پال سکتا۔ تو کیا ایسے انسان کے لئے سرقہ بالضرورت جائز ہو سکتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے کافۃ الناس کے لئے بحالت عموم قانون وضع کیا ہے۔

اور نادر الوجود مثالیں خارج از بحث ہوا کرتی ہیں ؎

**دلیل نمبر ۳ و ۴۔** دلائل سوئم و چہارم میں دلیل دوم کا اعادہ ہی کیا گیا ہے۔ اس لئے ان کو اس جگہ درج نہیں کیا گیا۔

**دلیل نمبر ۵** جس طرح خداوند کریم نے اگلی امتوں کی آزمائشیں کی تھیں۔ چنانچہ حضرت طالوت کی امت کو حکم دیا تھا۔ کہ وہ نہر سے گزرتے وقت ایک اوک سے زیادہ پانی نہ پئیں۔ اسی طرح متعہ سے امت محمدی کا امتحان منظور ہے۔ (برہان المتعہ)

**جواب۔** امتحان میں ہمیشہ انسان کی آزادی پر قیود عائد کر کے دیکھا جاتا ہے۔ کہ وہ اہل ہے یا نااہل کثرت کو حرام قرار دیکر قلت پر قناعت کا حکم دیا جاتا ہے۔ جیسا کہ طالوت کی قوم کی مثال سے ظاہر ہے۔ کہ بھرے دریا میں سے صرف ایک چلو پانی پینے کی اجازت دی گئی تھی مگر امتحان متعہ ایک عجیب امتحان ہے۔ کہ جس قدر زیادہ عورات سے شہوت رانی کی جائے اسی قدر زیادہ ثواب اور اسی قدر امتحان میں زیادہ کامیاب اگر فی الواقعہ یہ امتحان ہے تو یہ ایمان کا امتحان نہیں۔ بلکہ قوت باہ کا امتحان ہے۔ شائد (بقول علمائے متعہ) اللہ پاک کو انسان کی بعثت ثانیہ میں گھوڑوں کی بجائے انسانوں کے سٹیڈ بنانے منظور ہوں گے رسالن کے لئے سرکاری سانڈ اسی دنیا میں منتخب کرنا چاہتا ہے ؎

# باب (۲) دوم

(قال اللہ)

## اثبات حرمت متعہ بآیات قرآنیہ

اگر مسلمانوں کے درمیان دینی یا دنیوی معاملہ میں تنازعہ ہو جائے تو بموجب ارشاد باری تعالیٰ فان تنازعتم فی شئ فردوہ الی اللہ ورسولہ

قال اللہ قال الرسول کی طرف رجوع کرنے کا حکم ہے۔ اور یہی قاضی النزاع ہمیشہ سے سمجھے چلے آتے ہیں۔ اور اب تک ہیں۔ چنانچہ قال اللہ وقال الرسول کو ہم دو بابوں میں تقسیم کرکے ان پر علیحدہ علیحدہ بحث کریں گے۔

جمہور اسلام کا اس بات پر اتفاق ہے۔ کہ کتاب اللہ برخلاف دیگر کتب آسمانی قیامت تک تحریف سے مبرّا و منزہ رہے گی۔ کیونکہ خداوند عزوجل نے خود اسکی نگاہبانی اپنے ذمہ لے رکھی ہے۔ ملاحظہ ہو۔ قولہ تعالیٰ: "وانا له لحافظون" (ترجمہ) ہم اس کے محافظ ہیں۔ اس کے برعکس کل اہل تشیع کا یہ اعتقاد ہے۔ کہ کتاب اللہ درجہ اعتبار سے ساقط ہے۔ اور مثل توریت و انجیل قابل تمسک نہیں کیونکہ اس میں کثرت سے تحریف ہو چکی ہے۔ اور یہ تمام احکام منسوخ اور متعدد آیتیں اور جمہور ہیں کہ ناسخ احکام و مخصص عمومات تھیں سرقہ ہو چکی ہیں۔ اور جو موجود ہے اس میں بعض الفاظ تبدیل شدہ بعض زائد اور بعض ناقص ہیں۔ چنانچہ شیعوں کی معتبر کتب میں اس الزام کی سندات بکثرت موجود ہیں۔ عن ہشام بن سالم عن ابی عبد اللہ القرآن الذی جاء به جبریل الی محمد سبعة عشر الف اية الخ (ترجمہ) روایت کی ہشام بن سالم نے امام جعفر صادق سے کہ قرآن جو جبرائیل محمد صلعم کے پاس لایا تھا۔ اس میں سترہ ہزار آیات تھیں (اصول کافی فصل القرآن ص۶۷۱) حالانکہ موجودہ قرآن مجید میں صرف چھ ہزار چھ سو چھیاسٹھ آیات ہیں۔ یہی نہیں کہ اس کتاب اللہ میں سرقہ وغیرہ کے ہی قائل ہیں۔ بلکہ اسے اصل قرآن منزل من اللہ ہی نہیں سمجھتے۔ چنانچہ ان کا عقیدہ ہے۔ کہ جب امیر علیہ السلام کے قرآن کو خلفاء نے رد کر دیا۔ تو آپ نے فرمایا کہ خدا کی قسم پھر اس کو تم ہمیشہ تک ہرگز نہ دیکھو گے (اصول کافی فصل القرآن ص۶۷۱) چنانچہ یہ مضمون ایک اور کتاب میں اس طرح درج ہے۔ جب جناب امیر علیہ السلام فاطمہ کو دراز گوش پر سوار کرکے ایک ایک صحابی کے گھر پر امداد طلب کرکے مایوس ہو چکے تو گھر میں جا کر بیٹھ رہے۔ اور قرآن جمع کرنے میں

مشغول ہوئے تااینکہ جمع کرنے سے فارغ ہوئے۔ اور ایک روز اس قرآن کو بعال
میں لپیٹ کر اور مہر اس پر کر کے مسجد میں لائے۔ اس وقت ابوبکر رضی معہ ایک جماعت
اصحاب کے مسجد میں حاضر تھے۔ حضرت امیر نے باواز بلند کہا ..... اور تم کو کتاب خدا
دعوت نہیں کی۔ یہ سن کر حضرت عمر رض نے کہا وہ قرآن کہ جو ہمارے پاس ہے۔ ہم کو وہی
کافی اور وافی ہے۔ اور تمہارے قرآن کی کوئی حاجت نہیں ہے۔ حضرت نے فرمایا کہ
اس قرآن کو نہ دیکھو گے۔ تااینکہ مہدی عج میرے فرزندوں میں سے اسے ظاہر کریگا۔
(حصولت حیدریہ ص ۸۱ و ۸۲) باوجود اس امر کے کہ اہل تشیع عقیدۃً قرآن کریم کو صحیفہ
عثمانی سمجھتے ہیں۔ اور اسے نہ صرف محرف و مبدل ہی بلکہ غیر صحیح الترتیب اور نامکمل بھی
خیال کرتے ہیں۔ لیکن چونکہ ابھی تک ان کے امام منتظر اپنی نہ ختم ہونیوالی مدت غیبت
کبریٰ کو ختم کر کے غار سر من رائے کی افسانوی حقیقت کے طلسم کو توڑ کر اس دنیا
میں ظاہر نہیں ہوئے جو چالیس خالص شیعوں کے وجود سے عرصہ زائد از یکہزار
سال سے برابر خالی چلی آتی ہے۔ اور اپنے غیر خالص شیعوں کی روز افزوں تعداد کو
صحیفہ عثمانی جیسی گمراہ کرنے والی روشنی میں بے یار و مددگار چھوڑ کر خود ایک گمنام غار کو اپنے
جد امجد کی شعل ہدایت سے بقعۂ نور بنائے ہوئے کی انتظار میں سمٹے بیٹھے
ہیں۔ اس لئے اس غیر خالص جماعت شیعان امام یک صد نام کا جبراً و قہراً موجودہ قرآن
حمید پر عمل تمسک ہے۔ لہذا مسئلہ زیر بحث کے تصفیہ کیلئے ہم اسی کتاب اللہ سے استفادہ کرتے ہیں

**قواعد تفہیم کتاب اللہ** بیشتر اس کے کہ آیات قرآنی سے حرمت متعہ ثابت
کی جائے۔ یہ امر ازبس ضروری ہے۔ کہ قرآن کریم نے اپنی تفہیم کے جو اصول مقرر کئے ہیں
ان کو ظاہر کر دیا جائے۔ تاکہ انہیں اصول کی رو سے آیات قرآنی کے معانی کئے جائیں۔
(قاعدہ اول) قولہ تعالیٰ انا انزلنٰہ بلسانٍ عربیٍ مبین (ترجمہ) ہم نے قرآن کریم کو
معروف عربی زبان میں نازل کیا ہے۔ یعنی قرآن شریف کے الفاظ بلحاظ لغت انہیں

معنوں میں استعمال کئے گئے ہیں۔ جن معنوں میں کہ یہ الفاظ بوقت نزول قرآن استعمال کئے جاتے تھے۔ یہ الفاظ قرآن وعربی زبان میں حقیقت ومجاز استعارہ وکنایہ تشبیہ وتمثیل وغیرہم کے اظہار میں یکساں طور پر استعمال ہوئے ہیں وگرنہ لعلکم تعقلون بے معنی فقرہ ہے

(قاعدہ دوم) قولہ تعالیٰ ولو کان من عند غیر اللہ لوجدوا فیہ اختلافاً کثیراً (ترجمہ) اور اگر یہ قرآن سوائے اللہ کے کسی اور کی طرف سے ہوتا۔ تو اس میں بیشمار اختلاف ہوتے۔ یعنی اللہ پاک کے کلام میں تناقض فی الاحکام نہیں ہو سکتا۔ اور اگر کہیں غلط تاویل بھی کی جائے تو خود قرآن میں اللہ تعالیٰ نے دوسری جگہوں پر اس کی مصلح آیات رکھ دی ہوئی ہیں جن کی مدد سے غلطی کا ازالہ اور رفع نقیض کیا جاتا ہے۔ اور یہی معنی "انا لہ لحافظون" کے ہیں وگرنہ حق تعالیٰ نے قرآن کی حفاظت کے واسطے مسلح فوج تو رکھی نہیں ہوئی۔ اگر حفاظ کے ذریعہ سے الفاظ کی حفاظت چلی آتی ہے۔ تو معانی کی حفاظت کے لئے خود قرآن میں مصالح موجود نہ ہو۔ تو یہ لفظی حفاظت دراصل کچھ حفاظت نہیں۔ اور اللہ کے محافظ ہونے پر بھی طرح حرف آئیگا۔ جس طرح تحریف بالالفاظ سے آسکتا ہے۔ کیونکہ معانی دونوں طرح سے زائل ہو جاتے ہیں۔ خواہ تحریف باللفظ ہو۔ یا تحریف بالمعنی + القصہ اگر کہیں کسی آیت کے معانی میں اختلاف وارد ہو۔ تو لغات عربی اور دیگر آیات کی مدد سے اس اختلاف کی اصلاح کرنی چاہیئے۔

**دلیل اوّل**۔ جب ہم قرآن سے مسئلہ زیر بحث کے متعلق استفتاء کرتے ہیں۔ تو ہم دیکھتے ہیں کہ سب سے اوّل اللہ تعالیٰ نے نکاح کا حکم سورۃ نساء کے شروع میں بایں الفاظ صادر فرمایا ہے "فانکحوا ما طاب لکم من النساء مثنیٰ وثلٰث وربٰع فان خفتم الا تعدلوا فواحدۃ او ما ملکت ایمانکم ذالک ادنیٰ الا تعدلوا واٰتوا النساء صدقٰتھن نحلۃ" (ترجمہ) پس نکاح کرو جو عورتوں میں سے تمہیں پسند آئیں۔ دو دو تین تین۔ چار چار۔ پھر اگر تم کو اندیشہ ہو کہ ایک سے زیادہ بیبیاں نکاح کرنے کی

صورت میں تم انصاف نہیں کر سکو گے۔ تو بس ایک ہی عورت سے نکاح کرنا۔ یا جو لونڈی تمہارے قبضہ میں ہو اس پر قناعت کرنا۔ ناانصافی سے بچنے کے لئے یہ تدبیر زیادہ ترقرین مصلحت ہے۔ اور عورتوں کو ان کے مہر خوشی سے دے ڈالو۔ یہ آیت پڑھ کر ذیل کے سوالات قدرتاً دل میں پیدا ہوتے ہیں۔

۱۔ کیا دنیا بھر میں جو آزاد عورتیں ہیں۔ خواہ وہ ہماری رشتہ دار ہیں یا غیر رشتہ دار ان سب میں سے بلا امتیاز ہمیں نکاح کیلئے انتخاب کا حق حاصل ہے۔ یا ان میں سے بعض ہمارے حدود انتخاب سے خارج بھی ہیں۔؟

۲۔ مہر دینا کب لازم آتا ہے۔ اور کس قدر؟

**سوال نمبر ۱**۔ کی نسبت حق تعالیٰ از قبیل تخصیص بعد تعمیم صریح آیات کے ذریعہ ان عورتوں کا ذکر تفصیلاً کر دیتا ہے۔ جس سے ہم نکاح نہیں کر سکتے۔ قولہ تعالیٰ حُرِّمَتْ عَلَيْكُمْ أُمَّهَاتُكُمْ وَبَنَاتُكُمْ ... وَأُحِلَّ لَكُمْ مَا وَرَاءَ ذَٰلِكُمْ أَنْ تَبْتَغُوا بِأَمْوَالِكُمْ مُحْصِنِينَ غَيْرَ مُسَافِحِينَ (ترجمہ) حرام کر دی ہیں اللہ تعالیٰ نے تمہاری مائیں۔ تمہاری بیٹیاں ..... وغیرہم اور ان حرام شدہ عورتوں کے علاوہ سب عورتیں تم پر واسطے نکاح حلال ہیں۔ بشرطیکہ ان کو مال خرچ کر کے حاصل کرو۔ اور احصان کرنیوالے ہو نہ کہ اسفاح کرنے والے یعنی قید نکاح میں لانے کے لئے تم پر حلال ہیں نہ کہ اس لئے کہ تم محض ان سے شہوت رانی کرو۔ پس سوال اول کا جواب یہ ہے۔ کہ ان حرام شدہ عورتوں کے علاوہ زمانہ بھر کی آزاد عورتیں ہم پر حلال ہیں۔ اور ہم ان سے شرعی طور پر نکاح کر سکتے ہیں ۔

**سوال نمبر ۲**۔ کا جواب بھی از قبیل تخصیص بعد اللہ تعالیٰ تعمیم سورۂ نساء اور سورۂ بقر میں علی الترتیب اس طرح دیتا ہے۔ فَمَا اسْتَمْتَعْتُمْ بِهِ مِنْهُنَّ فَآتُوهُنَّ أُجُورَهُنَّ فَرِيضَةً (ترجمہ) پس جب تم (اپنی منکوحات سے) فائدہ اٹھاؤ یعنی مقاربت حاصل کر لو۔ تو ان کو ان کے مقرر کردہ مہر پورے کے پورے ادا کر دو۔ و نیز قولہ

وال

ون طلقتموھن من قبل ان تمسوھن وقد فرضتم لھن فریضۃ فنصف

فرضتم (ترجمہ) اور اگر منکوحہ عورتوں کو ان سے مقاربت کئے بغیر طلاق دیدو تو ان کا مہر جو
رہوچکا ہے اس سے نصف ان کو ادا کر دو۔ لیکن اگر صورت ایسی ہے کہ کوئی مہر باہمی
یین مقرر نہیں ہوا تھا تو مطابق حکم علی الموسع قدرہ مرد اپنی حیثیت کے موافق کچھ دیدے۔

مذکورہ بالا دونوں سوالوں اور ان کے جوابوں کو مد نظر رکھتے ہوئے حاصل کلام یہ
ہے۔ کہ لونڈیوں کے علاوہ دنیا بھر کی آزاد عورتیں ما سوائے ان کے جو ہم پر حرام کی
ہیں ہم پر نکاح کے لئے حلال ہیں۔ اور ان حلال شدہ آزاد عورتوں کے ساتھ سوائے
نکاح کے ہمیں مقاربت کرنے کا کوئی حق حاصل نہیں ہے۔ اور پھر نکاح کئے پیچھے اگر ہم نہیں
لذت ہیں تو اگر ہم نے ان سے مجامعت کی ہے تو پورا مقرر کردہ مہر ورنہ نصف مہر دینا واجب آتا ہے
جمہو ماہل تشیع ایسے صاف حکم کے ہوتے ہوئے محض ہٹ دھرمی سے آیت
استمتعتم بہ منھن الخ کو متعہ کی حلت میں قرار دیتے ہیں۔ اور اپنے دعوے کو اس
طرح ثابت کرنا چاہتے ہیں۔ کہ آیۃ احل لکم ما وراء ذلکم سے حلال ہونا دونوں قسم کا
ثابت ہوتا ہے۔ نکاح دائمی ہو یا منقطع یعنی متعہ اور کہ بعد آیت مذکور کے از قبیل تخصیص
بعد تعمیم جناب اقدس الٰہی حکم فرماتا ہے۔ فَمَا اسْتَمْتَعْتُم بِهٖ الخ (ترجمہ) یعنی وہ عورتیں
متعہ کرو تم ان سے پس دو تم انہیں مہر ان کے جن کا دینا واجب ہے۔

**جواب نمبر ا**۔ اس امر میں شیعہ سنی علما سب متفق ہیں۔ کہ آیت فانکحوا ما طاب الخ
میں جو احکام متعلق نکاح اور مہر کے مرقوم ہیں وہ از قبیل تعمیم ہیں کیونکہ ان میں بغرض جواز
نکاح نہ تو محرمات ابدیہ کی کوئی تخصیص کی گئی ہے۔ اور نہ مہر کے متعلق بصورت تعین رقم و
بلا تعین رقم ادائیگی معاوضہ کی تخصیص کی گئی ہے خصوصاً۔ ایسے حالات میں جبکہ طلاق قبل
از مقاربت یا بعد از مقاربت عمل میں آئے۔ پس ایسے احکام جو از قبیل تعمیم صادر ہوئے
ہیں۔ ان کے بعد ان کی تخصیص ضروری تھی چنانچہ نکاح کے متعلق محرمات ابدیہ کا تفصیلا

ما فرضتم
مقرر
فریقین
ہوتا ہے
گئی ہیں)
نکاح
فما استمتعتم
طرح
ثابت
بعد تعمیم
کو
میں
نکاح
بلا تعین
از
ہیں

ذکر کرکے اللہ تعالیٰ از قبیل تخصیص فرماتا ہے " واحل لکم ما وراء ذلکم " اور مہر کے متعلق بصورت تعین رقم اگر بعد مقاربت طلاق عمل میں آوے۔ تو اللہ تعالیٰ از قبیل تخصیص فرماتا ہے " فاتوھن اجورھن فریضۃ " اور اگر قبل از مقاربت طلاق عمل میں آوے تو ارشاد باری تعالیٰ از قبیل تخصیص یوں صادر ہوتا ہے " فنصف ما فرضتم " تخصیص تو ضروری تھی منکوحات کی اور ادائیگی مہر کی نہ کہ نکاح کی جس کی تخصیص تو حکم تعمیم میں ہی نکاح و تمکین کی بصورت ... پہلے ہی مندرج ہے۔ پھر تخصیص کی تخصیص فعل عبث ہے۔

**جواب نمبر ۲۔** اگر حلت کا حکم موبد و موقت ہو سکتا ہے تو کوئی وجہ نہیں ہے کہ حرمت کا حکم بھی موبد و موقت نہ ہو۔ کیونکہ حرام و حلال دونوں الفاظ اضافی ہیں جو صفات ایک کے لئے لازم ہیں۔ وہ دوسرے کیلئے بھی لازم ہونے چاہئیں خصوصاً جب کہ دونوں الفاظ ایک ہی مقام اور ایک ہی سلسلہ گفتگو میں استعمال کئے ہوں۔ مگر یہ بات درست ہے۔ تو ماں اور بہن بھی کبھی حرام موبد ہیں۔ اور کبھی حرام موقت جو عبث محض ہے اغراض بحث کے لئے اگر مان بھی لیں کہ صرف حلت ہی کا حکم مدت معین اور غیر معین کے لئے مخصوص ہے۔ اور آیۃ فما استمتعتم بہ الخ از قبیل تخصیص بعد تعمیم ہے۔ اس لئے اس کا اطلاق صرف عقد متعہ پر ہی ہے۔ تو زبدۃ العارفین ارشاد فرمائیں کہ منکوحہ کو بعد مجامعت اگر طلاق دی جاوے۔ تو اس کے لئے ادائیگی مہر کی نسبت سند قرآن کریم میں کہاں ہے؟

**جواب نمبر ۳۔** جب تک موئینا اس جگہ کے لئے کوئی معقول یا غیر معقول وجہ تخصیص بیان نہیں فرمائیں گے۔ ہمیں ہر طرح سے حق حاصل ہوگا۔ کہ قرآن مجید میں جہاں لفظ حلال استعمال ہوا ہے۔ ہم اس کے معنی بھی حلال موبد اور حلال موقت کے لیں۔ سورۂ مائدہ میں ہے۔ " احلت لکم بھیمۃ الانعام " تو اس کے معنی یہ ہونے چاہئیں کہ چارپائے تمہارے لئے مدت معین اور مدت غیر معین کے لئے حلال ہیں۔ ہندوستان میں ہم گر

میں گوشت کھانا عموماً مضر صحت ہوتا ہے۔ حالانکہ سرد ممالک میں بلا ضرر سال بھر بھی کھایا جاتا ہے اس لئے ہمارے واسطے تو گوشت حلال موقت ہے۔ اور یورپین لوگوں کیلئے حلال موبد۔ پھر اس سورۃ میں دوسری جگہ ہے: "احل لکم صید البحر" ترجمہ "تمہارے لئے حلال ہے بحری شکار۔ تو کیا اس کے یہ معنی ہوئے کہ مچھلیاں وغیرہ کبھی حلال موقت ہیں اور کبھی حلال موبد۔ مولینا! حلال موبد و حلال موقت کی تقسیم آپ نے بقائمی ہوش وحواس کی تھی؟

**جواب نمبر ۴** - ان تین بیرونی جوابوں کے بعد ہم چوتھا جواب اندرونی دینا چاہتے ہیں جو آیۃ مذکور کی ترکیب ومعانی کے لحاظ سے ہو۔ ہم اگر آیۃ "فما استمتعتم بہ الخ" پر از روئے ترکیب معانی و تنقید کریں اور پھر اسے سباق وسیاق عبارت کی روشنی میں پڑھ کر دیکھیں تو اس کے معنی حسب ذیل ہو سکتے ہیں۔ اس آیت میں "فا" حرف تفریع وتعقیب کا ہے اس لئے بروئے قواعد نحو مضمون ماقبل و مابعد کو جو اصل و فرع ہیں۔ اکٹھا پڑھنا چاہئے۔ لفظ "ما" اسم موصول ہے۔ جو بلحاظ لفظ کے واحد مذکر اور بلحاظ معنی کے جمع مؤنث ہے اور اس جگہ مترادف ہے "احل لکم ما وراء ذالکم" کے۔ "استمتعتم" بمعنی "اتقعتم" ہے جس کی ضمیر راجع ہے۔ طرف "یا ایھا الذین آمنوا" اور لفظ "بہ" واحد مذکر ہے جس کی ضمیر راجع ہے طرف "ما" بلحاظ لفظ کے "منھن" "واتوھن" و "اجورھن" کی ضمیریں راجع ہیں۔ طرف (ما) بلحاظ معنی کے "اجورھن" کے معنی "مہورھن" ہے۔ جیسا کہ اس آیت کے آگے مذکور ہے۔ "فانکحوھن باذن اھلھن واتوھن اجورھن" یا جیسے آیت "ولاجناح علیکم ان تنکحوھن اذا اتیتموھن اجورھن" میں ہے یا جیسے سورۃ احزاب میں ہے۔ "انا احللنالک ازواجک التی اٰتیت اجورھن"۔ یا جیسے سورۃ مائدہ میں ہے۔ "احل لکم... والمحصنٰت... غیر مسافحین" پس آیت "فما استمتعتم" کو آیات ماقبل و مابعد سے غیر منقطع رشتہ ہے۔ اور اسے ابتدائے کلام پر حمل کرنا صریحاً باعتبار عربیہ باطل ہے

اس آیت کو ماقبل و مابعد کے ربط سے پڑھلیا جاوے۔ تو عبارت اس طرح پر ہوگی۔
اے ایمان والو....مت نکاح کرو ان عورتوں سے جن سے تمہارے باپوں نے
نکاح کیا تھا۔ حرام ہیں تم پر وہ سے نکاح کے تمہاری مائیں۔ تمہاری بیٹیاں ... اور
ان کے علاوہ اور سب عورتیں تمہارے لئے حلال ہیں۔ بشرطیکہ مہر کے بدلے ان سے
ان سے نکاح کرنیوالے ہو نہ کہ زنا کرنیوالے پس جب اُن منکوحہ عورتوں سے فائدہ
اٹھاؤ۔ (یعنی جماع کرلو۔ کیونکہ بعد نکاح کے سوائے مجامعت کے اور کوئی تمتع حاصل
ہو ہی نہیں سکتا) تو ان منکوحہ عورتوں کو ان کے مقرر کردہ مہر ادا کردو۔ اور حرج نہیں ہے
اگر مقرر کئے پیچھے مہر کو کم و بیش کرنے پر باہم راضی ہو جاؤ۔

قرآن کریم میں یہی ایک آیت ہے جسے خواہ مخواہ شیعوں نے حلت متعہ کے حق میں
تصور کر رکھا ہے۔ کیونکہ اس میں لفظ "ستمتعتم" استعمال ہوا ہے۔ اس آیۃ کریمہ کے جو معنی
ہم نے اوپر درج کئے ہیں۔ اس پر یہ اعتراضات فریق مخالف نے پیش کئے ہیں۔

**اعتراض نمبر ۱**۔ اگر اس آیۃ کو متعہ پر محمول نہ کیا جائے۔ تو نظم قرآنی میں خرابی پیدا ہوتی
ہے۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ نے تینوں نکاح بالترتیب بیان کئے ہیں۔ (اول) فانکحوا ما
طاب الخ میں نکاح دائمی کا ذکر کیا ہے۔ اور پھر فما ستمتعتم الخ میں نکاح متعہ کا اور
بعد اس کے فمن "ما ملکت ایمانکم" الخ میں ونڈیوں کے نکاح کا ذکر کیا ہے (برہان المتعہ)

**جواب**۔ آیۃ فانکحوا ما طاب الخ میں جہاں خداوند کریم نے ایک طرف زیادہ سے زیادہ
چار عورتوں سے نکاح کرنے کی اجازت دی ہے اور دوسری طرف بصورت خوف اسقاط
انصاف "فواحدۃ" کا حکم دیا ہے وہاں ساتھ ہی یہ ارشاد بھی فرمایا ہے کہ ان کو دیدو
"صدقتھن نحلۃ" ان کے مہر خوشی سے نکاح کرنے اور حق مہر دینے کے ان اجمالی احکام
کے بعد اگر کوئی چیز اشد ترین ضروری ہے۔ تو یہ ہے کہ ان امور کی مفصل تشریح ہو جائے
کہ نکاح کیا جائے تو کن کن عورتوں سے اور کس طرح؟ اور گر حق مہر دیا جائے تو کب؟

ذمہ کچھ بھی مہر دینا واجب نہ ہونا چاہیئے۔ حالانکہ نصف مہر بعد طلاق قبل از دخول واجب ہے اور بصورت ثانی کل مہر بنفس عقد نکاح واجب ہونا چاہیئے۔ حالانکہ بمجرد عقد نکاح کل مہر کا دینا کسی طرح بھی واجب نہیں ہے (تفسیر مجمع البیان، برہان المتعہ۔ تنبیہ المنکرین)۔

**جواب** ہم تسلیم کرتے ہیں کہ استمتاع سے وقاع و مجامعت ہی مراد ہے۔ اور یہ نکاح دائم پر متفرع ہے۔ مگر اس کو تسلیم نہیں کرتے کہ عدم وقاع کی صورت میں طلاق قبل از دخول سے مہر بھی لازم نہ آئے گا۔ آخر اس لزوم عدم لزوم کی دلیل کیا ہے۔ حالانکہ ارشاد خداوندی ہے: "وان طلقتموھن .... فنصف ما فرضتم" اور صورت ثانی ہم نے کبھی تسلیم ہی نہیں کی ہمارا تو دعوی ہی یہ ہے۔ کہ استمتاع کے معنی وقاع و خلوت صحیحہ کے ہیں۔ اس لئے کہ قید نکاح تو خود "محصنین" سے ثابت ہے۔ کیونکہ اگر تحلیل "ما وراء" محرمات ابدیہ میں شرط نکاح ملحوظ نہ ہو تو بلا نکاح کے نفس تحریم میں محرمات ابدیہ وغیر ابدیہ سب برابر ہیں۔ پس نکاح کی حلت کے کوئی معنی نہیں تو اب نکاح پر احکام نکاح کی تفریع صحیح ہوگی جس کے لئے لفظ "فا" موضوع ہے۔ اور اگر عقد نکاح مراد ہو۔ جیسا کہ شیعہ قائل ہیں۔ تو تفریع بے سود اور بالکل بے معنی ہو جائیگی کیونکہ تفریع میں متفرع علیہ کے ساتھ تعلق اور مغایرت ضروری ہے۔ حالانکہ نکاح کی قید پہلے ہی معلوم ہو چکی تھی۔ پس نکاح پر تفریع نکاح کے کوئی معنی نہیں ورنہ وحدت متفرع و متفرع علیہ لازم آئے گی۔ اسی طرح تعقیب الشئی عن نفسہ بھی باطل ہے اور عقد متعہ ہونے کی صورت میں مابعد حرف "فا" کو قبل سے کوئی تعلق نہیں رہتا۔

**نوٹ**:- اس جگہ اعتراض کیا جا سکتا ہے۔ کہ خلوت صحیحہ کس دلیل سے وقاع کی مترادف تصور کی گئی ہے۔ سو اس کا جواب یہ ہے۔ خلوت صحیحہ کے بعد عورت کی طرف سے تسلیم متحقق ہو جاتی ہے۔ اب عدم وقاع میں اگر قصور ہے تو زوج کا ہے مطابق لا تزر وازرۃ وزر اخری زوج کے قصور کی وجہ سے غریب زوجہ کیوں نقصان اٹھائے۔ بائع اگر مبیع کو مشتری کے حوالہ کر دے تو اس سے نفع اٹھانا اور اس کو استعمال میں لانا مشتری کا کام ہے اس کے

عدم استعمال سے دفع کیوں بدل مبیع سے محروم کیا جائے۔ اور چونکہ بعد خلوت صحیحہ تحقیق وقوع عادۃً کثیر الوقوع ہے۔ اور نیز وہ منجملہ دواعی وطی کے اقرب الی الوطی ہے۔ اس کو قائم مقام وطی کردیا۔ اور دواعی وطی کا قائم مقام ہونا قرآن مجید سے بھی مفہوم ہوتا ہے۔ قرآن طلقتموا النساء مالم تمسوھن الخ اس امت میں وطی و دواعی وطی کو مس کے لفظ سے تعبیر کیا گیا ہے۔ حالانکہ مس کے معنی بھی جماع کے نہیں ہیں۔ علاوہ اس کے شرط وقاع کی صورت میں کوئی شریر النفس خلوت میں اپنا کام نکال کر مہر دینے کے ڈر سے انکار کرسکتا ہے۔ لیکن اس کے برعکس خلوت صحیحہ کی صورت میں اس کا انکار بوجہ شہادت درویت اغیار قابل اعتبار نہیں ہوسکتا ؛

**اعتراض نمبر ۲**۔ لغو اعتراض آج تک دیکھنے سننے میں نہیں آیا۔ یہ اعتراض تو بعینہ ایسا ہے۔ جیسے کوئی اس قانون سے کہ جو کوئی قتل عمداً کرے گا اس کو پھانسی کی سزا دی جائے گی۔ یہ نتیجہ اخذ کرے کہ قتل عمد نہ کرنے والے کو کوئی سزا نہیں دی جائیگی حالانکہ قتل عمد نہ کرنیوالوں میں ضارب الشدید بھی ہوسکتے ہیں۔ جن کے لئے جداگانہ سزائیں مقرر ہیں۔ معلوم ہوتا ہے۔ کہ معترض صاحب ان کو شرع تو شرع ہندوستان کے دیوانی قانون معاہدات سے مطلقاً مس ہی نہیں ہے۔ معاہدہ کے تین مراحل ہیں۔ اقرار تکمیل معاہدہ اور تعمیل معاہدہ اقرار قابل مواخذہ نہیں۔ کیونکہ اس میں فریق اول کی طرف سے ایجاب تو ہوتا ہے مگر فریق ثانی کی طرف سے قبولیت نہیں ہوتی تکمیل معاہدہ میں ایجاب بھی ہوتا اور قبول بھی۔ لیکن فریقین کی طرف سے اپنے اپنے مقررہ فرائض کی ادائیگی عمل میں نہیں آتی۔ اور تعمیل معاہدہ میں فرائض کی ادائیگی پر فریقین یا کم از کم ایک فریق عمل پیرا ہوجاتا ہے۔ مقدم الذکر صورت میں اندیشہ نقصان کم اور موخر الذکر صورت میں اندیشہ نقصان زیادہ ہوتا ہے۔ اس لئے اگر کوئی شخص معاہدہ کی تکمیل کے بعد اس کو فسخ کردے تو کوئی وجہ نظر نہیں آتی کہ منسوخ کنندہ معاہدہ بطور ہرجانہ کچھ ادائیگی نہ کرے۔ چنانچہ باری تعالیٰ نے تکمیل

معاہدہ نکاح کے بعد تفسیخ کا ہرجانہ "فَنِصْفُ مَا فَرَضْتُمْ" فرمایا ہے۔ اور تعمیلِ معاہدہ نکاح کے بعد تفسیخ کا ہرجانہ "اُجُوْرَهُنَّ فَرِيْضَةً" مقرر کیا ہے۔ طلاق قبل از دخول کی صورت میں چونکہ عورت، کی محض عفت ریزی ہوتی ہے۔ اس لئے نصف مہر کی سزا مقرر ہے۔ لیکن مجامعت کے ساتھ چونکہ عصمت دری وقوع پذیر ہوتی ہے۔ اس لئے کامل مہر کی سزا کا حکم دیا جاتا ہے۔

**اعتراض نمبر ۳** ۔ چونکہ "استمتاع" کے حقیقی لغوی معنی مطلق انتفاع ہے۔ اس لئے اخذ وقاع مجاز ہے۔ اور حقیقت کو چھوڑ کر مجاز سے متمسک ہونا ناجائز ہے۔

**جواب** ۔ استمتاع سے وقاع کو مجاز کہنا عقل وفہم پر ستم کرنا ہے استمتاع بالنساء کا فردِ کامل بلکہ فردِ مخصوص بجز وقاع کے اور کیا ہے جس کو حقیقت کہیں۔ بلکہ اگر استمتعتم کے صلہ کو خیال کیجئے اور الباء للالصاق کا قاعدہ ملحوظ رکھئے۔ تو وقاع کی اور تعین ہو جاتی ہے۔ بلکہ اگر وقاع کو استمتاع سے مجاز بھی کہیں، حالانکہ مجاز کہنا یقیناً غلط ہے۔ البتہ مشترک معنوی ہو سکتا ہے۔ تاہم قرینہ الصادق موجب تعین وقاع ثابت ہے۔ اگرچہ قرائن عقلیہ کے ہوتے ہوئے قرائن لفظیہ کی ضرورت نہیں ہے۔ ایک طرف تو نکاح کیلئے محرمات وغیرہ کو بیان کیا جاتا ہے۔ آخر نکاح سے مقصود کیا ہے۔ دوسری جانب "نساؤکم حرث لکم" ارشاد ہوتا ہے۔ پس کوئی کاشتکار ایسا ہوا ہے کہ بے جوتے بوئے کھیت کو محض دیکھ کر پیداوار کا امیدوار رہا ہو۔ پھر نکاح حرائر کے بعد نکاح اماء کو بیان کر کے فرماتا ہے۔ "ذٰلک لمن خشی العنت منکم" کہیں پانی دیکھنے سے پیاس بجھتی ہے اور دوجہ کے دیکھنے سے شبق کا علاج ہوا ہے؟

**اعتراض نمبر ۴** ۔ اگر اس آیۃ سے مراد متعہ ہوتی تو بجائے اجورھن کے صدقاتھن یا مہورھن" لکھا ہوتا جیسا کہ دوسری جگہوں پر انہیں الفاظ سے اس مفہوم کو ادا کیا گیا ہے (تنبیہ المنکرین)۔

والوں کی افواج کا منظر دیکھنے کے قابل ہوگا خدا ہر مسلمان کو اس ہنسانے والے
نظارے سے لذت اندوز ہونے کا موقعہ دے۔ آمین

**روایت دوم۔** امام منتظر کی اسی تصدیق شدہ کتاب کافی کی جلد ۲ ص ۱۹۲
پر یہ روایت درج ہے۔ "عن محمد ابن الحسن قال کتب ابو الحسنؑ الی بعض
موالیہ لا تلحوا علی المتعۃ انما علیکم اقامۃ السنۃ فلا تشغلوا بھا
عن فرشکم وحرائرکم فیکفرن ویتبرین ویدعین علی الآمر بذلک
ویلعنون" (ترجمہ) حضرت ابو الحسن نے اپنے بعض اصحاب
کو لکھا کہ متعہ پر اصرار مت کرو۔ صرف سنت بجا لاؤ۔ اور اس میں مصروف
مت ہو جاؤ۔ تاکہ ایسا نہ ہو تم اپنی منکوحہ عورتوں اور کنیزوں سے ہٹ جاؤ۔
اور وہ معطل رہیں۔ اور پاکباز رہ کر ہماری دامن گیر ہوں اور ہمیں اس وجہ
سے کہ ہم نے حکم متعہ کا دیا ہے لعنت کریں" اس روایت میں گو مخالفت کلی نہیں
ہے۔ مگر متعہ کے اصرار سے ضرور ممانعت کی ہے۔ اور اس کے بدنتائج سے آگاہ کیا
ہے۔ کہ متعہ کا لازمی نتیجہ یہ ہوگا کہ تم ممتوعہ عورتوں کے خیال میں لگ کر اپنی پاکباز عورتوں
کو بالکل چھوڑ دو گے۔ اور وہ اس کے بدلے تمہارے بزرگوں کو گالیاں دیں گی۔
انہوں نے متعہ کا رواج ڈال کر ہم پہ یہ آفت برپا کی۔ کیا اس سے یہ نتیجہ نہیں نکلتا
کہ رواج متعہ معاشرتی تمدن کو درہم برہم اور انسانی رگ و پے میں شہوت کی تحریک
مستحکم کرنے والا ہے۔ جس کی وجہ سے زناکاری اور فسق و فجور کے رائج ہو جانیکا
صرف احتمال بلکہ یقین کامل ہے۔ جب ایک دفعہ یہ "کثیر اللذت قلیل الزحمت"
اصول مروج ہو گیا۔ تو دلیل عقلیہ ۲ کے مناظر تباہی صفحۂ عالم پر نقش ہو جائیں گے

**روایت سوم۔** یہ روایت بھی اپنے ماسبق کی طرح کافی جلد ۲ کے صفحہ ۱۹۴ پہ
درج ہے۔ "جاء عبد اللہ بن عمر اللیثی فقال لہ ما تقول فی

متعۃ النساء نعال احلہا اللہ وکتابہ .... بنات عمہٗ (ترجمہ) ابن عمر اللیثی نے امام باقرعہ سے متعہ کا مسئلہ دریافت کیا۔ توانہوں نے کہا کہ خدا نے اسے اپنی کتاب میں اور اپنے رسول کی زبان سے حلال کیا ہے .... ابن عمر نے کہا کیا یہ آپ کو پسند ہے۔ کہ آپ کی عورتیں اور لڑکیاں یہ فعل کریں۔ امام باقرعہ نے یہ بات سن کر اس کی طرف سے منہ پھیر لیا۔ اور کچھ جواب نہ دیا۔ آئمہ معصومین کی تصویر کا سیاہ رخ تو شیعہ صاحبان نے مذکورہ بالا الفاظ میں دکھلا کر حب اہل بیت کا ثبوت دیا ہے۔ حالانکہ ہمیں معاندین اہل بیت سے شمار کیا جاتا ہے۔ لیکن ہمارا ایمان یہ نہیں کہ راہنمایان راہ طریقت "آنچہ برخود نہ پسندی بر دیگراں ہم میسند کی خلاف ورزی کر کے جو چیز دوسروں کے لئے جائز سمجھیں۔ اور اس کی تلقین کریں۔ خود اس پر عامل نہ ہوں اگر امام عہ حلت متعہ کے اس قدر قائل تھے۔ کہ اس کو سنت رسول اور قیامت تک جائز سمجھتے تھے۔ تو پھر اپنی عورتوں کا سوال آجانے سے کیوں کبیدہ خاطر ہوئے۔ یہ عجیب بات ہے۔ کہ جو فعل مردوں کے لئے باعث نجات اخروی اور افتخار دنیوی ہو۔ وہ عورتوں کے لئے موجب رسوائی و شرمساری ہو۔ پس نتیجہ اٹل یہ ہے۔ کہ یہ حدیث وضعی ہے۔ اور خواہ مخواہ آئمہ معصومین کے گلے منڈھی گئی ہے۔ کیونکہ ان کی ذات بابرکات ایسی بے اصول باتوں سے مبرا و منزہ ہے۔ آئمہ معصومین کی تصویر کا سفید رخ یہ ہے جو ہم نے دکھلایا ہے۔ اب ناظرین بائمکین فیصلہ کریں۔ کہ محبت کس نقطہ نظر میں مضمر ہے۔

**حدیث چہارم** ۔ متعۃ البکر نکیرۃ للعیب علٰی اھلہا (ترجمہ) باکرہ سے متعہ اس کے خاندان کے لئے بوجہ عیب کے موجب ہتک کا ہے۔ یہ روایت بھی کافی جلد ۲ صفحہ ۱۹۶ پر درج ہے۔ اور نیز من لا یحضرہ الفقیہ کہ شیعوں کے سلطان المحدثین ابن بابویہ القلمی المعروف بہ شیخ صدوق کی مشہور عالم کتاب ہے۔

اور جو صحاح اربعہ کے نظام شمسی کا آفتاب ہے۔ اس کے باب المتعہ میں یہ روایت بعینہٖ مرقوم ہے۔ کم و بیش اس مضمون کی ایک اور روایت امام باقرؑ سے کافی جلد ۲ صفحہ ۱۹۶ پر منقول ہے۔ لا بأس ان تمتع بالبکر ما لم یفض علیہا عانہ کراھۃ العیب علی اھلہا (ترجمہ) باکرہ عورت سے اور فائدے اٹھالو۔ مگر اس سے مجامعت نہ کرو کیونکہ اس سے ہتک اس کے خاندان کی ہے۔ ان روایات سے صاف ظاہر ہوتا ہے۔ کہ متعہ در اصل فعل بد ہے۔ اور اگر برا نہ ہوتا تو باکرہ کے ساتھ متعہ کرنا کیوں معیوب ہوتا۔ اور اس سے اس کے خاندان کو دھبہ کیوں لگتا۔ حالانکہ باکرہ کے ساتھ نکاح کرنے کی اس طرح تعریف کی گئی ہے۔ تزوجو الابکار فانھن اطیب شئ افواھا (کافی جلد ۲ صفحہ ۱۳۴) رسالہ تنبیہ المنکرین کے صفحہ ۔۔ پر لکھا ہے۔ کہ باکرہ سے متعہ کرنا مکروہ ہے کیونکہ باکرہ سے متعہ اس لئے مکروہ قرار دیا گیا ہے۔ کہ وہ اپنی عصمت کو ایک مٹھی بھر جو یا ایک بوسیدہ چادر کے عوض فروخت کرنے کو تیار نہیں ہوتی۔ اور روغن شدہ کو چونکہ مجامعت کا چسکا لگ چکا ہوتا ہے۔ اس لئے وہ تو دہان سگ کی طرح ایک لقمہ پر بھی قناعت کر سکتی ہے۔ حلت متعہ کی روایات کے وضاعین کو چونکہ اپنے مقلدین میں سہل العمل عام زناہ کی اشاعت مقصود تھی۔ اس لئے انہوں نے غیر سہل الحصول عورتوں کو مکروہ قرار دے دیا تاکہ ان کے انکار سے متاعی سانڈوں کے حوصلے پست نہ ہو جائیں ورنہ باکرہ اور ہفتہ میں اس قسم کی تمسخر خیز تمیز لایعنی ہے۔

# فصل ثانی

## روایات سُنیہ پیش کردہ روافض[1] اور اُن پر بحث

پیشتر اس کے کہ روایات سُنیہ پر بحث کریں۔ یہ امر اشد ضروری معلوم ہوتا ہے۔ کہ متعہ کی مختصر تاریخ بیان کردی جائے۔ جہانتک اہل سنت کی کتب سیر و حدیث کے مطالعہ سے پتہ چلتا ہے۔ متعہ رسول کریم ﷺ کی بعثت سے قبل سرزمین عرب میں مروج تھا۔ چنانچہ حضور علیہ السلام نے اسے ابتدائے اسلام میں حرام فرمایا۔ اور پھر فتح مکہ میں تین روز کے لئے محض بضرورت جنگ اس کی اجازت دے کر قیامت تک اسے حرام قرار دے دیا۔ ابی ذر غفاری رض سے روایت ہے۔ انما احلت لاصحاب رسول الله صلی الله علیه وسلم متعة النساء ثلثة ایام ثم نهی عنها رسول الله صلعم (ترجمہ) رسول کریم ﷺ نے اپنے اصحاب کے لئے تین روز متعہ حلال کیا تھا۔ پھر اس سے منع فرمادیا۔ اس قسم کی سینکڑوں احادیث صحاح ستہ میں مروی ہیں جن کی بنا پر اہل سنت کے چاروں ائمہ کرام یعنی امام ابو حنیفہ رح امام شافعی رح امام احمد حنبل و امام مالک رح نے متعہ کو حرام قرار دیا ہے۔ چنانچہ ان کی کتب معتبرہ میں بے شمار سندات موجود ہیں۔ البتہ امام مالک کے متعلق صاحب ہدایہ کی غلطی کے باعث ہدایہ میں یہ فقرہ "متعہ نزد امام مالک جائز

---

[1] اس جگہ تک رسالہ لکھ چکنے کے بعد مجھے کافی کی کتاب الروضہ مطالعہ کرنے کا اتفاق ہوا تو صـ ۱۶ پر یہ عبارت میری نظر سے گذری۔ فقال ابو عبد الله الو فصه قال قلت نعم قال لا والله ما هم سموکم بل الله۔ سماکم الخ کہ رافضی اللہ کا رکھا ہوا نام ہے۔ اس لئے میں نے آئندہ عہد کرلیا ہے۔ کہ شیعوں کو خدائی نام سے پکارا کروں گا۔

است

ست" درج ہوگیا ہے۔ حالانکہ اس کی کوئی بنیاد ہی نہیں ہے۔ چنانچہ ہدایہ کی شرح عینی
ندرجہ حاشیہ پر ہی اس غلطی کی کافی تشریح کر دی گئی ہے۔ خود امام مالکؒ نے موطا میں حضرت
علیؓ کی خیبر والی روایت کی بنا پر متعہ کو حرام کہا ہے۔ فرقہ مالکیہ کی دیگر کتب فقہ میں بھی اسے
حرام ہی لکھا ہے۔ شرح مختصر میں خلیل مالکی لکھتے ہیں۔ "لا خلاف عند مالک ان المتعۃ
نکاح یفسخ مطلقاً" اور رسالہ ابن ابی زید مالکی میں "لا یجوز نکاح المتعۃ اجماعاً"
ور منہج الوافیہ فی فقہ المالکیہ میں بھی "لا یجوز نکاح المتعۃ وھو النکاح الی اجل"
موجود ہے۔ علاوہ ازیں امام مالکؒ متعہ پر حد تجویز کرتے ہیں۔ علاوہ ان اندرونی شہادات
کے ایک چھوڑ دو بیرونی سندات اس بات میں ایسی معتبر ہیں۔ جن سے کسی شیعہ کو بھی
انکار نہیں ہو سکتا۔ اور وہ یہ ہیں۔ علامہ حلی کہ شیعہ عالم ہیں کشف الحق میں فرماتے
ہیں۔ "ذهبت الامامیہ الی اباحت نکاح المتعۃ وخالف فیہا الفقہاء الاربعۃ
اور اسی طرح احقاق الحق" مصنفہ ایضاً میں مذکور ہے۔ کہ چاروں ائمہ کے نزدیک متعہ حرام
ہے۔" اس شہادت کے ہوتے ہوئے کوئی شخص اس امر سے انکار نہیں کر سکتا۔
کہ صاحب ہدایہ نے محض غلطی سے یہ لکھ دیا ہے۔ دگرنہ اس کی کوئی بنیاد ہی نہیں
ہے۔ اس مختصر تمہید کے بعد ہم ان روایات کو سلسلہ وار درج کرتے ہیں جو شیعوں
کی طرف سے حلت متعہ کے ثبوت میں کتب سنہ سے پیش کی جاتی ہیں۔ اور
ساتھ ہی ہم ان کی تردید بھی کرتے جائیں گے۔

۱۔ سب سے اول ابن مسعودؓ کی یہ روایت بخاری و مسلم سے بڑے شد و مد سے
پیش کی جاتی ہے۔ کنا نغزو مع رسول اللہ ﷺ ولیس معنا نساؤنا فقلنا الا
نستخصی فنہانا عن ذالک ورخص لنا ان نتزوج المراۃ بالثوب الی اجل ثم قرأ
عبد اللہ "یا ایہا الذین آمنوا لا تحرموا طیبات ما احل اللہ لکم" (ترجمہ) ابن مسعود کہتے ہیں کہ
رسول کریم ﷺ کے ہمراہ غزا میں تھے۔ اور ہماری عورتیں ساتھ نہیں تھیں۔ ہم نے عرض کیا

حرام
نکاح
اور منہج
موجود

کیا ہم اپنے آپ کو خصی کر لیویں۔ آپ نے منع فرمایا اور پھر اجازت دی کہ عورتوں سے نکاح موقت بالعوض کپڑے کے کر لیں۔ پھر یہ پڑھا کہ اے ایمان والو نہ حرام کرو ان پاک چیزوں کو جو اللہ نے تمہارے لئے حلال کیں ہیں۔

**جواب** - ایمانداروں نے یہ روایت تو لکھدی مگر دوسری روایت کو دیکھ کر سانپ سونگھ گیا جو آگے قلم نہ اٹھ سکا۔ حالانکہ دوسری روایت بھی ابن مسعود ہی سے مروی ہے۔ اور کیسی صاف سند تنسیخ متعہ پر ہے۔ بیہقی ابن مسعود سے روایت کرتا ہے قال المتعۃ منسوخۃ نسخہا الطلاق والصدقۃ والعدت والمیراث" (ترجمہ) انہوں نے کہا کہ متعہ منسوخ ہو چکا ہے۔ اور اس کو طلاق مہر عدت اور میراث نے منسوخ کیا ہے۔ علاوہ ابن مسعود کی اس روایت کے حضرت علی کی بھی ایک اسی مضمون کی روایت تفسیر درمنثور جلد ۲ ص ۱۰۱ پر درج ہے: قال نسخ رمضان کل صوم ونسخ الزکاۃ کل صدقۃ ونسخ المتعۃ الطلاق والعدۃ والمیراث ونسخت الضحیۃ کل ذبیحۃ (ترجمہ) فرمایا علی نے رمضان نے کل روزے منسوخ کئے۔ اور زکوٰۃ نے کل صدقات منسوخ کئے۔ اور طلاق عدت اور میراث نے متعہ کو منسوخ کیا۔ اور قربانی نے کل ذبیحات منسوخ کئے"۔ ابن مسعود کی پہلی روایت غزوہ مکہ کے متعلق ہے۔ اور اس کے الفاظ صاف طور پر واضح کر دیتے ہیں کہ غزوہ مکہ سے قبل بھی متعہ ممنوع تھا۔ اگر ممنوع نہ ہوتا تو اصحابہ کرام کو تجرد سے تنگ آ کر خصی بننے کی التجا کرنے کی کیا ضرورت تھی۔ اور رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو انکی مجبوریوں کو مدنظر رکھتے ہوئے متعہ کی اجازت دینے کے کیا معنی ہو سکتے تھے۔ پس صحابہ کی التجا اور رسول کریم صلعم کی اجازت اس امر کا بین ثبوت ہے۔ کہ متعہ ممنوع تھا۔ مگر اس کی وقتی اجازت بحالات جنگ دی گئی تھی۔ ورنہ صحابہ از خود متعہ کر لیتے اور رسول کریم کو اجازت دینے کی زحمت نہ دیتے۔ چنانچہ روایت نمبر ۲ ہمارے

روایت

اس دعویٰ کی کامل طور پر تائید اور تصدیق کرتی ہے۔ کہ یہ وقتی اجازت صرف تین دن کے لیے غزوہ مکہ میں دی گئی تھی۔

۲۔ دوسری روایت سبرہ ابن معبد جہنی سے احمد و مسلم روایت کرتے ہیں وہو ہذا۔ قال اذن لنا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم عام فتح مکۃ فی متعۃ النساء فخرجت انا و رجل۔۔۔ ثم استمتعت منہا فخرج حتے حرمہا رسول اللہ علیہ وسلم

(ترجمہ) اجازت دی ہم کو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فتح مکہ کے سال متعہ النساء کی پس چل پڑے میں اور ایک اور آدمی۔۔۔۔۔۔پس میں نے متعہ کیا۔

جواب۔ یہانتک تو ایمانداری سے روایت کو پیش کیا گیا ہے۔ لیکن اس کے بعد کے الفاظ "کو پس ہیں وہاں سے نہ نکلا جب تک رسول کریم ؐ نے حرام نہ کر دیا" نہایت بد دیانتی سے بلا ڈکار ہضم کیا گیا ہے۔ کیا یہ الفاظ تقیہ سے چھپائے گئے ہیں۔ یا کوئی اور وجہ ہے؟ گو یہی روایت ہی ہمارے دعویٰ کے لئے کافی ہے لیکن ہم "ہر دانجانہ باید رسانید" کے مطابق سبرہ جہنی کی دوسری روایت انہیں ہر دو کتب احادیث سے پیش کرتے ہیں۔ جو اس معاملہ کو روز روشن کی طرح صاف کر دیتی ہے۔ یقول یایھا الناس انی کنت اذنت لکم فی الاستمتاع الا وان اللہ حرمہا الی یوم القیمۃ "رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے۔ اے لوگو میں نے تمہیں متعہ کی اجازت دی تھی۔ مگر اب اللہ نے اُسے قیامت تک حرام کر دیا ہے۔

۳۔ بخاری میں ایک اور مسلم میں دو روایات ابن اکوح سے مروی ہیں اور وہ یہ ہیں۔ (اول) "خرج علینا منادی رسول اللہ ؐ فقال ان رسول اللہ قد اذن لکم ان تستمتعوھن متعۃ النساء" رسول کریم کا منادی آیا اور کہا کہ رسول کریم ؐ نے متعہ النساء کی اجازت دی ہے (دوم) "اتانا رسول اللہ فاذن لنا المتعۃ" (ترجمہ) خود رسول کریم تشریف لائے اور ہمیں متعہ کی اجازت دی۔ (سوم) قال کنا فی

جیش فاتانا رسول اللہ صلعم قال انہ قد اذن لکم ان تستمتعوا فاستمتعوا۔"

(ترجمہ) ہم فوج میں تھے۔ کہ رسول کریمؐ کا ایک آدمی ہمارے پاس آیا کہ رسول کریمؐ نے متعہ کی اجازت دی ہے۔ تو ہم نے متعہ کیا۔

**جواب** - یہ تینوں آیات ایک ہی وقت کی بیان کی ہوئی معلوم ہوتی ہیں۔ کیونکہ الفاظ قریباً قریباً یکساں ہیں۔ چونکہ مختلف آدمیوں کی وساطت سے یہ روایات محدثین تک پہنچی ہیں۔ اس لیے قدرے اختلافِ لفظی پایا جاتا ہے۔ پس جہاں ان تینوں روایات کو پیش کیا گیا تھا۔ وہاں اگر چوتھی روایات کو بھی لکھا جاتا تو کیا اچھا ہوتا نہ ان کو اعتراض کرنے کی ضرورت لاحق ہوتی۔ اور نہ ہمیں جواب دینے کی زحمت اٹھانی پڑتی۔ چوتھی روایت احمد و مسلم نے مسلم بن اکوع سے یہ نقل کی "قال رخص لنا رسول اللہ صلعم فی متعۃ النساء عام فتح مکۃ ثلاثۃ ایام ثم نھے عنہا بعدھا

(ترجمہ) ابن اکوع نے کہا کہ فتح مکہ کے سال تین دن کے لئے رسول کریمؐ صلعم نے ہمیں متعہ کی اجازت دی تھی۔ پھر اس کے بعد منع فرما دیا۔ اسی قسم کی ایک اور حدیث سلمہ بن اکوع کے بیٹے نے اپنے باپ سے روایت کی ہے۔ جو طحاوی کے باب المتعہ میں اس طرح درج ہے۔ "قال اذن رسول اللہ صلعم فی المتعۃ النساء ثم نھی عنہ۔" (ترجمہ) سلمہ بن اکوع نے کہا کہ رسول اللہؐ نے متعہ النساء کی پہلے اجازت دی تھی۔ پھر منع کر دیا تھا۔ سلمہ بن اکوع کی چاروں روایات سے ثابت ہوتا ہے۔ کہ صحابہ کرام باوجود شدتِ تجرد کے متعہ سے رکے رہے۔ اور حضورؐ کے صدور اجازت کے بعد مرتکبِ متعہ ہوئے۔ اگر نکاح کی طرح متعہ کی اجازت ہوتی اور یہ بہ نص قرآنی ثابت ہوتا۔ جیسا کہ شیعہ صاحبان آیہ فما استمتعتم کو اس کی نص صریح قرار دیتے ہیں۔ تو صحابہ کا قبل از اجازت متعہ سے اجتناب کرنا اور بعد صدور اجازت اس کا مرتکب ہونا کوئی معنی نہیں رکھتا۔ اور اس تفریق کی کوئی وجہ معقول معلوم

نہیں ہوتی۔ کہ کیوں نکاح کے واسطے کبھی صحابہ نے یہ التزام نہیں کیا۔ کہ حضورؐ سے پہلے اجازت بلکہ مشورہ تک لیں اور بعد میں نکاح کریں۔ اندریں حالات حرمتِ متعہ میں کوئی شبہ باقی نہیں رہتا۔ کیونکہ اگر متعہ ایسا ہی حلوۂ بے دود تھا۔ تو اس کے لئے اس قدر تگ ودو کی کیا حاجت تھی۔ جس کو بھی خواہش ہوتی بے کھٹکے متعہ کر لیتا حدیث سوم میں لفظ "فاستمتعوا" سے بھی یہ معلوم ہوتا ہے۔ کہ سلمہ بن اکوع متعہ کنندگان میں نہ تھے۔ بلکہ اور لوگوں نے کیا تھا۔ بایں ہمہ صحیح بخاری میں اس حدیث کے بعد دوسری حدیث میں خود حضرت سلمہ بن اکوع کے یہ الفاظ ہیں۔ "فما ادری اشی کان لنا خاصۃ ام للناس عامۃ" کہ معلوم نہیں یہ اجازت خاص صحابہ ہی کو تھی یا تمام امت کے لئے تھی۔

۴۔ دو روایات مسلم کے باب الحج میں ابوذرؓ سے مروی ہیں۔ (اول) "قال کانت لنا خصۃ" (ترجمہ) متعہ کی ہم کو اجازت تھی۔ (دوم) "لا تصلح المتعۃ الا لنا خاصۃ" سوائے ہمارے کسی میں صلاحیت متعہ کی نہ تھی۔

**جواب**۔ یہ روایات جیسا کہ ان کے محل وقوع سے ظاہر ہوتا ہے۔ متعہ الحج کے متعلق ہیں۔ چنانچہ اس جگہ ابوذرؓ سے ایک اور روایت درج ہے۔ جس سے یہ معاملہ اظہر من الشمس ہو جاتا ہے۔ "قال کانت المتعۃ فی الحج لاصحب محمد خاصۃ" (ترجمہ) ابوذر نے کہا کہ متعہ الحج اصحاب محمدؐ کے لئے خاص تھا۔ اسی مضمون کی ایک اور حدیث نسائی میں مرقوم ہے۔ جس سے بلا شک و شبہ یہ امر واضح ہو جاتا ہے۔ کہ ابوذر کی روایات مجوزہ قسم متعہ الحج ہی کے متعلق ہیں۔ یہ روایت حارث بن بلال سے مروی ہے "قال قلت یا رسول اللہ ﷺ فسخ الحج لنا خاصۃ ام للناس عامۃ فقال بل لنا خاصۃ" متعہ النساء کے متعلق ابوذر سے ایک ہی روایت مروی ہے۔ اور وہ متعہ کی مشروعی کے بیان میں اوپر ذکر کی جا چکی ہے۔

۵۔ بخاری طحاوی۔ تفسیر کبیر و تفسیر در منثور میں عمارہ نے ابن عباس سے روایت کی ہے۔ سئلت ابن عن المتعۃ اسفاح ام نکاح فقال لاسفاح ولا نکاح قلت فما ھی قال ھی المتعۃ (ترجمہ) میں نے ابن عباس سے سوال کیا آیا متعہ زنا ہے یا نکاح۔ تو انہوں نے جواب دیا۔ کہ یہ نہ زنا ہے نہ نکاح۔ بلکہ متعہ الخ۔ نیز بخاری میں ابی حمزہ سے روایت ہے۔" سئل ابن عباس عن متعۃ النساء نرخص فیھا فقال لہ مولی لہ انما کان ذالک فی النساء قلت والحال شدید فقال ابن عباس نعم (ترجمہ) سوال کیا گیا ابن عباس سے متعہ النساء کے متعلق؟ اس نے اجازت دے دی پھر اس کے لڑکے نے اس کو کہا کہ یہ تو اس وقت تھا۔ جب کہ عورتوں کی قلت تھی۔ اور حالت شدید لاحق ہوتی تھی

ابن عباس نے کہا کہ ہاں۔

**جواب۵**۔ پیشتر اس کے کہ ان روایات کا جواب عرض کیا جاوے یہ ضروری معلوم ہوتا ہے۔ کہ ابن عباس کی ابتدائی زندگی کے متعلق چند واقعات درج کئے جائیں جن کی روشنی میں مفصلہ بالا روایات کی تفہیم باحسن وجوہ عمل میں آئے گی آپ ایک سال قبل از ہجرت پیدا ہوئے اور اپنے باپ کے ہمراہ نو سال مکہ میں رہے تھے۔ جب آنحضرت ہجرت کے آٹھویں برس غزوہ مکہ کے لئے اس جگہ تشریف لائے تو حضرت عباسؓ کو جو انہیں راستہ میں مدینہ کی طرف جاتے ہوئے ملے۔ بمعہ ذریات و مستورات مدینہ منورہ بھیج دیا تھا۔ اس لئے نہ تو کوئی غزوہ سابق ہی ابن عباس کی موجودگی میں ہوا تھا۔ اور نہ فتح مکہ ہی۔ علاوہ اس کے آخر آپ تھے بھی نو بچہ ہی اگر ان کے سامنے بھی یہ غزوات ہوتے تو آپ میں احکامات شرعیہ کے سمجھنے کی قابلیت ہو بھی کہاں سکتی تھی۔ لہذا آپ کو جو علم متعہ کے متعلق تھا۔ وہ سماعی تھا۔ بہر کیف ان روایات کی تردید خود ان کی دیگر روایات سے ہوتی ہے

علاوہ ازیں حضرت علیؓ نے ایک روایت ابن عباس کے خلاف ارشاد فرمائی تھی جو ان کی (ابن عباس کی) عدم اطلاع کی تائید کرتی ہے۔ جب ابن عباس کی تصنیف کردہ تفسیر القرآن موجود ہے۔ تو سب سے اول ہمیں اس تفسیر کا مطالعہ کرنا لازم ہے۔ نہ کہ اِدھر اُدھر کی روایات کی جستجو میں سرگرداں ہونا چاہیئے آیۃ احل لکم ما وراء ذالکم کی تفسیر کے ماتحت میں آیۃ ان تبتغوا باموالکم محصنین غیر مسافحین فما استمتعتم بہ منھن فاتوھن اجورھن فریضۃ کی تفسیر آپ اس طرح کرتے ہیں۔ ان تبتغوا تزوجوا باموالکم (الی الاربع) ویقال ان تشتروا باموالکم من الاماء ویقال ان تبتغوا باموالکم فروجھن وھی المتعۃ وقد نسخت الان محصنین متزوجین غیر مسافحین غیر زانین بلانکاح فما استمتعتم استنفعتم بہ منھن بعد النکاح فاتوھن فاتوھن اجورھن فریضۃ مہورھن کاملۃ ولاجناح علیکم ولا جرم علیکم فیما تراضیتم بہ فیما تنفعون وتریدون فی المھر بالتراضی من بعد الفریضۃ الاولی التی سمیتم لھا ان اللہ کان علیما فیما احل لکم النکاح حکیما فیما احرم علیکم المتعۃ اس آیت کی تفسیر پڑھنے کے بعد ابن عباس کا عقیدہ نسبت متعہ کے اس قدر واضح ہو جاتا ہے۔ کہ اس کی اور زیادہ تشریح کرنا آفتاب کو چراغ دکھانا ہے آپ نے صاف الفاظ میں متعہ کے حکم کو منسوخ شدہ تصور کیا ہے۔ علاوہ ازیں بخاری و تفسیر کبیر میں ابن عباس سے مروی ہے۔ "اللھم انی اتوب الیک من قول فی المتعۃ" (ترجمہ) اے اللہ میں نے اپنے نسبت حلت متعہ سے توبہ کی یہاں تک تو ابن عباس کی اپنی تفسیر اور روایت سے متعہ کی حلت کی تردید کی گئی ہے۔ اب ہم ایک روایت حضرت علیؓ سے درج کر کے ابن عباس کی روایات

کے ذکر کو ختم کرتے ہیں۔ موطا مالک بخاری و مسلم میں بروایت محمد حنفیہ ابن علیؓ حضرت علی سے مرقوم ہے۔ انه قال لابن عباس انك رجل تائه ان رسول اللہؐ نهی عن المتعة (ترجمہ) حضرت علیؓ نے ابن عباس سے کہا تحقیق تو مرد سرگشتہ ہے۔ تحقیق رسول کریمؐ نے متعہ سے منع فرمایا ہے۔ بعینہٖ یہی حدیث شیعوں کی کتاب محاسن برقی میں بھی درج ہے جس کا ذکر اوپر ہو چکا ہے۔

۶۔ مسلم کی کتاب الحج میں عمران بن حصین سے مروی ہے۔ "تمتعنا مع رسول اللہ ص و لم ینزل فیه القرآن قال رجل فیها برائه ماشاء" اور پھر بخاری کے باب من تمتع بالعمرة الی الحج میں یہی روایت قدرے کم و بیش الفاظ سے درج ہے۔ (ترجمہ) ہم رسول اللہ صلعم کے ہمراہ متعہ کیا کرتے تھے۔ اور قرآن میں ممانعت کی آیت نازل نہیں ہوئی۔ اور ایک شخص نے اپنی رائے سے کہا جو اس نے چاہا۔

**جواب** ۔ ان ہر دو روایات کے محل اندراج سے صاف ظاہر ہے۔ کہ یہ تمتع الحج کے متعلق ہیں۔ نہ کہ تمتع النساء کے۔ یہ یار لوگوں کی چالاکی ہے۔ کہ کہیں کی اینٹ کہیں لگا دیتے ہیں چونکہ یہ دونوں روایات غیر متعلق ہیں۔ اس لئے اسی قدر جواب پر اکتفا کیا جاتا ہے۔

۷۔ عبداللہ بن عمرؓ سے ایک روایت ترمذی کے باب الحج میں مرقوم ہے۔ کہ "فقال عبد الله رض بن عمر رض هی حلال فقال الشامی ان اباك قد نهی عنها فقال عبد الله رض بن عمر رض رایت ان کان ابی نهی عنها وصنعها رسول الله ص امر ابی یتبع ام امر رسول الله ص فقال الرجل بل امر رسول الله صلی الله علیه وسلم (ترجمہ) ابن عمرؓ نے کہا متعہ حلال ہے شامی نے کہا تمہارے باپ نے تو متعہ سے منع کیا ہے۔ ابن عمر نے کہا تو نے دیکھا

کہ میرے باپ نے متعہ منع کیا ہے۔ حالانکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے حلال کیا تھا۔ کیا تو میرے باپ کا حکم مانے گا۔ یا رسول اللہ کا پس شامی نے کہا البتہ حکم رسول اللہؐ کا۔

**جواب**۔ سابقہ دو روایات کی طرح اس آیت کا محل وقوع بھی صاف طور پر واضح کرتا ہے۔ کہ روایت بھی تمتع الحج ہی کے متعلق ہے۔ اس لئے معاملہ زیر بحث سے غیر متعلق ہے۔ عبد اللہؓ بن عمر رسول اللہؐ کی جانب سے متعہ النساء کے حرام کئے جانے کے بڑے زور سے مدعی ہیں۔ چنانچہ آپ کی زبانی ایک روایت طحاوی کے باب المتعہ میں درج ہے۔ "ان رجل سال عبد اللہ رضؓ بن عمر رضؓ عن المتعۃ فقال حرام قال فان فلان یقول فیھا قال واللہ لقد علم ان رسول اللہ حرمھا یوم خیبر وما کنا مسافحین" (ترجمہ) ایک شخص نے عبد اللہ بن عمر سے متعہ کی نسبت سوال کیا تو آپ نے فرمایا کہ وہ حرام ہے۔ تو اس نے کہا کہ فلاں اس کو حلال کہتا ہے۔ اس پر آپ نے پھر فرمایا بخدا مجھے علم ہے۔ کہ رسول اللہؐ نے اسے یوم خیبر کو حرام فرمایا تھا اور ہم زنا کرنے والے نہ تھے۔

۸۔ لولا نھی ابن خطاب ما زنی الا شقی (ترجمہ) اگر عمر خطابؓ منع نہ کرتے تو کوئی زنا نہ کرتا۔ مگر شقی۔ یہ روایت تفسیر ثعلبی و تفسیر نیشاپوری میں درج ہے۔

**جواب**۔ اول تو تفسیر ثعلبی و تفسیر نیشاپوری اہل سنت کی معتبر کتابیں ہی نہیں ہیں۔ دوم یہ روایت ان تفسیروں میں بلا اسناد درج ہیں۔ اور بے سند روایت ہرگز لائق اعتبار نہیں ہوتی۔ سوم حضرت عمرؓ کی ممانعت متعہ بالکل مطابق ارشاد نبوی ہے جیسے جناب امیرؓ کی خیبر والی روایت واضح کرتی ہے۔ اگر حدیث نبوی کے برخلاف حضرت عمرؓ کی ضد پر حضرت علیؓ حلت کا خیال جما کر یہ فقرہ تراش لیں (توبہ نعوذ باللہ من ذالک) تو حضرت عمرؓ پر کیا الزام ہے۔ بلکہ حضرت عمرؓ

اعتراض کرنا دراصل حضور علیہ السلام پر اعتراض کرنا ہے۔ قول علی قول رسول پر کسی طرح فائق نہیں ہوسکتا۔

# حرمتِ متعہ اور حضرت عمرؓ

احادیث متذکرۃ الصدر کو اگر تعمق نظری سے دیکھا جاوے تو یہ بات واضح ہوتی ہے۔ کہ حضور علیہ السلام نے متعہ کو حرام تو ابتدا میں ہی کر دیا تھا۔ لیکن جب بعض غزوات خصوصاً غزوہ فتح میں آپ کے بعض اصحاب نے اپنی منکوحات سے لمبی جدائی کا شکوہ کیا۔ اور خصی ہو جانے کی اجازت طلب کی تو آپ نے مصلحتاً جس طرح بحالت اضطرار مردار و خنزیر کھانے شرعاً اجازت ہے۔ اس حرام شدہ فعل کے ارتکاب کی وقتی اجازت دے دی تھی چنانچہ جس قدر روایات اوپر درج ہو چکی ہیں۔ ان سب میں یا تو "رخصت" کا لفظ ہے۔ اور یا "اذن" کا۔ اور یہ اس امر کی صاف دلیل ہے۔ کہ متعہ اس وقت حرام تھا۔ اور بغیر رسول کریم صلعم کی اجازت کے ارتکاب ناجائز تھا۔ چنانچہ آپ نے متعہ کی اجازت تو دیدی تھی۔ مگر..... حرمت سابقہ کو منسوخ نہیں کیا تھا۔ بلکہ اسے قائم رکھتے ہوئے اس کے برعکس عمل کی چند روزہ اجازت فرمائی تھی۔ اور پھر اس عارضی اجازت کے امکان کا اعادہ کو ہمیشہ کے لئے قطع کرنے کی خاطر ارشاد فرمایا تھا۔ کہ اب متعہ ہمیشہ کے لئے حرام ہے۔ جیسا کہ سبرۃ ابن معبد جہنی کی روایت سے ثابت ہوتا ہے۔ اس قسم کی وقتی اباحت سے بعض صحابہ کرام کو جنہیں شیعہ صاحبان مجوزینِ متعہ کے زمرہ میں شمار کرتے ہیں۔ شبہات طاری ہوئے۔ کسی نے وقتی اباحت سے عموم اجازت سمجھ لیا۔ اور بعض لوگوں نے جن کی فی الجملہ نظر غائر تھی۔ وہ تو یہ سمجھے کہ متعہ حرام ہے۔ اور اجازت نبوی بحالت اضطرار تھی۔ مگر مثل حالت خنزیر

اس کی حلت بھی دائمی ہے۔ حالانکہ یہ قیاس صحیح نہیں۔ کیونکہ واقعات خاصہ مفید عموم نہیں ہوتے۔ علاوہ اس کے صحابہؓ کو جس قسم کی ضرورت متعہ لاحق ہوئی اسکی شدت اس سے ظاہر ہے۔ کہ ان معذورین نے شدت غربت کے مقابلہ پر آختہ ہو جانا راجح سمجھا۔ کیا آج کوئی مرد میدان ہے کہ غلبہ شہوت کی تکلیف کے مقابل میں آختہ ہو جانے پر طیار نظر آئے۔ البتہ اس سے نجات کی یہ صورت تھی۔ کہ مضطرین کو مراجعت وطن کی اجازت دی جاتی۔ مگر دیکھا یہ جاتا ہے۔ کہ اس وقت اشاعت وحفظ اسلام ایسا ضروری و مہتم بالشان امر تھا۔ کہ ہر طرح کی تکلیف جانی و مالی پر بھی مراجعت وطن کا نہ صحابہ کو خیال آیا نہ حضور علیہ السلام نے اس کا حکم دیا۔ ادھر خصی بننا اول تو خود ممنوع دوسرے وہ قطع نسل اور تقلیل اہل اسلام کا باعث پھر اس کی جازت ہوتی تو کیسے ہوتی۔ ادھر عورتیں بجز متعہ نکاح پر راضی نہیں۔ ایسی اضطراری حالت بعد میں کب مسلمانوں کو لاحق ہوئی۔ فضل الٰہی سے بعد فتح مکہ مسلمانوں اور مجاہدوں کی کثرت ہوگئی۔ کما قال اللہ سبحانہٗ اذا جآء نصر اللّٰہ والفتح ورایت الناس یدخلون فی دین اللّٰہ افواجاً اور انشاء اللہ ہمیشہ رہے گی پھر ایسی اضطراری حالت پر اختیاری و آسانی کی حالت کو قیاس کرنا کب صحیح ہو سکتا ہے۔ اس لئے مثل حالت مردار خنزیر متعہ کی حلت دائمی نہیں ہو سکتی یہی وجہ ہے کہ جہاں کہیں حضور اقدس ؐ نے بقدر ضرورت اجازت دی ہے۔ فوراً ہی اس کی صراحتہً ممانعت بھی کردی ہے۔ تاکہ کسی کو وقتی اجازت پر عموم اباحت کا شبہ نہ ہو جائے۔

شیعہ صاحبان نے احادیث حرمتِ متعہ کی تغلیط کی چند وجوہ بیاں کی ہیں جن کا سلسلہ وار اس جگہ ذکر کرنا نہایت مناسب معلوم ہوتا ہے۔

وجہ اول:۔ "تطبیقِ روایات میں تکرار نسخ پیش کیا جاتا ہے۔ مگر تکرار نسخ خیر

معقول ہے۔"

**جواب**۔ مگر معترض صاحب کو شاید یہ معلوم نہیں کہ تحویل قبلہ کی کیا حالت رہی ہے۔ مکہ میں کعبہ قبلہ رہا اور ہجرت کے بعد بیت المقدس بنا۔ چند مہینے بعد پھر کعبہ ہمیشہ کے لئے قبلہ ہو گیا۔ یہ تکرار نسخ تحویل قبلہ میں اگر معقول ہے۔ تو متعہ میں بھی معقول ہونا چاہیئے۔

**وجہ ثانی** یہ تکرار اجازت سے بھی خوبی متعہ ثابت ہے۔ ورنہ مذموم فعل کی کبھی مکرر اجازت نہ ہوتی۔"

**جواب**۔ تکرار اجازت تو ہرگز بھی موید تحسین نہیں خواہ متعہ من اصلہ مذموم ہو یا مستحسن۔ بصورت اول جو وجہ پہلی اجازت کی ہے۔ وہی دوسری کی اور بصورت ثانی نہ پہلی ممانعت صحیح اور نہ دوسری اگر تکرار اباحت موجب استحسان متعہ ہو تو مضطر کے لئے بھی تکرار اباحتِ خنزیر و میتہ موجب حسن خنزیر و میتہ ہو گا۔

**وجہ ثالث**۔ مقام تنسیخ متعہ النساء کے متعلق روایات متحد اللفظ نہیں ہیں کہیں خیبر کہیں اوطاس کہیں مکہ اور کہیں حنین مقام تنسیخ بتلایا گیا ہے جس سے لازماً یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ تنسیخ کی کہانی غلط ہے۔ (برہان المتعہ)

**جواب**۔ اول مجملاً جیسا کہ اوپر واضح ہو چکا ہے۔ رخصت متعہ بحالتِ اضطرار عمل میں آئی۔ اور پھر بعد میں اس اباحتِ اضطراری کو فوراً منسوخ بھی کیا گیا۔ تو اگر یہ حالتِ اضطراری مختلف مقامات پر پیدا ہوتی رہی ہو تو کونسا تعجب کا مقام ہے۔ اور اس سے کس طرح تغلیظ تنسیخ واقع ہوتی ہے۔ اور ایک سانحہ خاص حالات کے ماتحت ایک دفعہ اور ایک مقام پر واقع ہونے کی بجائے پانچ دفعہ اور پانچ مختلف مقامات پر واقع ہو جائے۔ تو اس سے اس سانحہ کے وقوع کی تغلیظ کس طرح ثابت ہوتی ہے۔؟

جواب دوم تفصیلاً۔ روایت خیبر۔ خیبر کے متعلق حضرت علیؓ کی دو روایات ہیں۔ ایک مسلم کی اور دوسری دارمی کی۔ مقدم الذکر کے الفاظ یہ ہیں:۔ "ان النبی صلے اللہ علیہ وسلم نھی نکاح المتعۃ یوم خیبر وعن لحوم الحمر الاھلیۃ" اور مؤخر الذکر ان الفاظ میں مرقوم ہے۔ علیاً یقول لابن عباس ان رسول اللہ ص نھی عن المتعۃ النساء وعن لحوم الحمر الاھلیۃ عام خیبر ان روایات میں کہیں یہ الفاظ نہیں کہ کسی دوسرے مقام میں تحریم متعہ نہیں ہوئی۔ اس لئے یہ دوسرے مقامات کی تحریم کے منافی نہیں ہو سکتی۔ دوسرا جواب اس کا یہ ہے۔ کہ خیبر ظرف حرمت متعہ نہیں ہے۔ بلکہ ظرف حرمت لحوم حمر الاہل ہے۔ اور اس کی دلیل وہ روایات ہیں جن میں ظرف بعد لحوم حمار واقع ہے۔ بلکہ حقیقت یہ ہے۔ کہ جناب امیرؓ کی روایت خالی عن الظرف تھی۔ جیسا کہ خود شیعوں کی معتبر ترین کتب احادیث تہذیب واستبصار کے باب تفصیل النکاح وباب تحلیل المتعہ علی الترتیب میں لکھا ہے۔ قال حرم رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم لحوم الحمر الاھلیۃ و نکاح المتعۃ اور یہ بیان ظرف مبنی بر غلط فہمی ہے۔ جس کی تائید حافظ ابن البر اور سہیل کے کلمات ہیں۔ قال الزرقانی فی شرح المؤطا زعم ابن عبد اللہ البران ذکر النھی یوم خیبر غلط والسھیلی انہ شئی لا یعرفہ احد من اھل السیر ولا روایۃ الاثر روایت الاوطاس اوطاس کے متعلق سلمہ بن اکوع کی روایت ہے۔ کہ رخص لنا رسول اللہ ص عام اوطاس فی المتعۃ ثلاثا ثم نھا عنہ" یا غزوہ اوطاس" اور چونکہ غزوہ اوطاس فتح مکہ سے واپسی میں ہوا تھا۔ اس لئے یہ روایت کسی طرح بھی روایت فتح مکہ سے متعارض نہیں ہے۔ بلکہ دونوں صحیح اور متحد المعنی

ہیں۔ ایک چیز کے دو پتے بتلائے گئے ہیں۔ اور دونوں درست ہیں۔ خواہ عام اوطاس کہو خواہ عام فتح مکہ کیونکہ دونوں غزوے ایک ہی سفر اور ایک ہی سال میں واقع ہوئے تھے۔

**روایت حنین** - نسائی میں عبد الوہاب کے تین شاگرد عمرو بن علی و محمد بن بشار و محمد بن المثنیٰ سے جناب امیر کی خیبر والی روایت بزبانی عبدالوہاب درج ہے۔ جس میں اول دو شاگرد تو خیبر کو ظرف حرمت متعہ بیان کرتے ہیں۔ مگر تیسرے صاحب حنین کو ظرف بتلاتے ہیں۔ اور یہ کتابت کی غلطی کے باعث ظہور میں آیا ہوا معلوم ہوتا ہے۔ کیونکہ جمہور رواۃ جناب امیر کی روایت میں خیبر روایت کرتے ہیں۔ اور عبدالوہاب کے استاد یحییٰ بن سعید اور ان کے اکثر شاگرد بھی خیبر ہی کہتے ہیں۔ پس ابن مثنیٰ کی روایت بعدایت شاذہ کا حکم رکھتی ہے۔

**روایت فتح مکہ** - حرمت تابیدی کا حکم فتح مکہ میں ہی ہوا تھا۔ جیساکہ ابوذر رضہ و سبرۃ المعبد جہنی رضہ و سلم بن اکوع رضہ کی متعدد روایات مذکورہ بالا سے صاف ظاہر ہے۔

باوجود متعدد احادیث حرمتِ متعہ کی موجودگی کے شیعہ صاحبان جناب فاروق رضہ ہی کو موجب حرمت متعہ گردانتے ہیں۔ اور اس کے ثبوت میں یہ حدیث آپ کی طرف منسوب کرتے ہیں: "کانت متعتان فی عهد رسول الله صلے الله علیہ وسلم متعۃ الحج ومتعۃ النساء انا حرمهما" یا "انا نهی عنهما" اولاً یہ روایت بدیں الفاظ کہیں ثابت نہیں۔ پہلے باسانید صحیحہ شیعہ صاحبان اس کو ثابت کریں۔ اس کے بعد الزام دیں۔ البتہ تفسیر کبیر میں یہ روایت "انا نهی عنهما" کے الفاظ سے درج ہے۔ مگر یہ انہوں نے اپنی تحقیق سے

درج نہیں کی اور نہ اس کی صحت یا عدم صحت کے وہ ذمہ دار گردانے جا سکتے ہیں کیونکہ انہوں نے یہ روایت ان وجوہات کے سلسلہ میں من وعن نقل کی ہیں۔ جنہیں شیدایان متعہ اپنے علم و دیانت کی بناپر جواز متعہ میں پیش کرتے ہیں چنانچہ انہوں نے آخر تقریر میں فرمادیا ہے۔ ھذا اجملہ وجوہ القائلین بجواز المتعۃ اس کے بعد بھی اگر شیعہ صاحبان یہ کہیں کہ تفسیر کبیر میں چونکہ یہ روایت درج ہے۔ اس لئے اہل سنت اس کی صحت کے ذمہ دار ہیں۔ لغو محض ہوگا۔ اگر اغراض بحث کے لئے ہم یہ تسلیم بھی کرلیں۔ کہ آپ نے لفظ "احرام" یا "انہی" استعمال کئے تھے۔ تو پھر یہ بمعنی مجاز استعمال ہوئے ہیں۔ یعنی میں ان کے حرام یا ممنوع ہونے کی خبر دیتا ہوں۔ اگر کوئی رافضی اس مجازی معنی سے انکار کرے تو اصول کافی الکلینی میں جو "یحلون ما یشاءون و یحرمون ما یشاءون الخ" (ترجمہ) ہم حلال کرتے ہیں جسے چاہیں۔ اور حرام کرتے ہیں جسے چاہیں درج ہے۔ وہاں حلال کو حرام ان کے حقیقی معنی میں استعمال کرنے سے وہی قباحت لازم آتی ہے۔ جو حضرت عمرؓ کی نسبت شیعہ صاحبان اپنی کتابوں میں بے دریغ لکھتے ہیں۔ پس جو جواب مجازی معنی کا منکر مؤخر الذکر فقرہ کا دے گا۔ وہی ہمارا جواب مقدم الذکر کا سمجھ لیا جائے۔ اگر کوئی رافضی اس جگہ پر کہنا چاہے کہ آئمہ کرام چونکہ نائبین نبیؐ تھے۔ اس لئے انہیں بھی نبی کریمؐ کی طرح حلال و حرام کرنے کا اختیار رہتا۔ تو پیشتر اس قسم کا دعوے کرنے کے وہ ذرا اپنی اس معتبر حدیث کو ملاحظہ کرلیوے۔ جو برہان المتعہ مؤلفہ مولانا ابوالقاسم صاحب مجتہد الاول پنجاب کے صفحہ میں بدیں الفاظ درج ہے "حلال محمدؐ حلال و حرام محمدؐ حرام تا قیامت است۔ سنن ابن ماجہ میں حضرت عمرؓ کے خطبہ علی المنبر میں جو روایت درج ہے کہ ان رسول اللہؐ اذن لنا فی المتعۃ ثلاثا (دا۔ فتح القدیر)

"ثم حرمها واللہ لا اعلم احدا یتمتع وھو محصن الا رجمتہ بالحجارۃ الا ان یاتینی باربعۃ یشہدون ان رسول اللہ صلعم احلھا بعد اذ حرمھا" (ترجمہ) تحقیق رسول اللہ صلعم نے فتح مکہ میں تین روز کی اجازت دی تھی۔ مگر پھر آپ نے اس کے بعد قیامت تک کے لیے حرام کر دیا اب جس کو دعوٰے جواز کا ہو۔ وہ چار گواہوں سے ثابت کر دکھائے۔ کہ آپ نے بعد اس تحریم کے پھر بھی کبھی اجازت دی۔ مگر ایسے عادلانہ اعلان پر بھی کوئی باقاعدہ ثابت نہ کر سکا۔ سو جب کسی سے اس کو ثابت نہیں کیا۔ تو اس میں حضرت عمر رض کا کیا قصور ہے۔ اگر شیعوں کے نزدیک اس کے ثابت نہ کہنے میں بھی حضرت عمر رض ہی کا قصور ہے۔ "توفاتوا بسورۃ من مثلہ" (ترجمہ) لاؤ اس کے مثل کوئی آیت اس میں بھی مکذبین اور منکرین کے عدم اقتدار معارضہ میں حق سبحانہ کو ہی ملزم ٹھرانا پڑے گا۔ اور منکرین الزام سے بری سمجھے جائیں گے۔ اور ان کا اور ان کا سکوت ان کے دعوے کے بطلان کی حقیقت نہ ہوگی۔ جب جناب فاروق نے یہ اعلان برسر منبر علی روس الاشہاد فرمایا تھا۔ تو باوجود اس امر کے کہ کل صحابہ جمع تھے۔ مگر کسی نے بھی اس حکم کی تردید نہیں فرمائی تھی۔ جس سے یہ اٹل نتیجہ نکلتا ہے۔ کہ ان سب کو متعہ کے حرام ہونے کا علم تھا۔ ورنہ ایسی خاموشی منجر بکفر ہے[1]

---

[1] سیوطی نے اولیات عمر رض میں تحریم متعہ بلفظ مطلق لکھا ہے۔ نہ متعۃ النساء۔ اس لئے یہ میموس عنہ سے غیر متعلق ہے۔ یقیناً اس سے مراد تمتع الحج ہے۔ یعنی فسخ الحج الی العمرۃ جسے جمہور اصحابہ نے جائز نہیں سمجھا اور حضرت عمر رض سختی کے ساتھ منع فرماتے تھے۔ اس تائید میں حافعت سندیہ ہے۔ یا رسول اللہ افسخ الحج لنا خاصۃ ام للناس عامۃ قال بل لنا۔ رواہ النسائی۔

اس اعتراض کی زد سے بچنے کے لئے شیعوں نے فوراً صحابہؓ کی خاموشی کو حضرت عمرؓ کی ہیبت کی طرف منسوب کر دیا ہے۔ اس جگہ چونکہ ان کو کوئی اور ذریعۂ نجات نظر نہیں آیا۔ اس لئے مجبوراً آپ کی ہیبت ناک شجاعت کی حقیقت کا اعتراف کیا ہے۔ حالانکہ دوسری جگہ جہاں ان کو آپ کی مفروضہ بے علمی کو ثابت کرنا منظور تھا۔ انہوں نے خلیفۂ وقت کو تو محض ایک مٹی کا بت بنا دیا۔ اور ایک حقیر عورت میں بذریعہ پمپ اس قدر جرأت و ہمت بھر دی ہے۔ کہ وہ سرِ مجلس آپ کو عین خطبہ کے دوران میں روک کر یہ الفاظ کہتی ہے۔ "وآتیتم احدٰھن قنطاراً فلا تاخذوا منہ شیئاً" اگر یہ بات درست ہے تو کیا کل اصحابِ رسول میں اس عورت کے برابر بھی غیرت ایمانی نہ تھی۔ کہ چپ چاپ بیٹھے خطبہ سنتے رہے۔ اور پھر نہ صرف اس محض سننے پر ہی اکتفا کیا۔ بلکہ اپنی زندگی بھر بھی کسی ایک شخص کو اس کے خلاف عمل پیرا ہونے کا خیال تک نہ آیا۔ کیا حضرت عمرؓ کی وہ سابقہ ہیبت اس موقعہ پر کسی نے عاریتاً مانگ لی تھی۔ جس نے ایک دفعہ تو کل مردوں کے منہ پر مہر سکوت لگا دی۔ اور دوسری دفعہ ایک عورت کی زبان کو بھی لگام نہ دے سکی۔ رافضیوں کا قلم پیسہ کمپنی کے جادوگر کی جادو کی چھڑی ہے۔ جس کی مدد سے ایک منٹ میں ایک شخص کو شیر نیستان بنا دیتے ہیں۔ اور دوسرے میں اسی کو شیرِ قالین میں متبدل کر دیتے ہیں۔

چلو اعتراض بحث کے لئے ہم یہ بھی مان لیتے ہیں۔ کہ حضرت عمرؓ نے ہی متعہ کو حرام کیا ہے۔ اس جگہ قدرتاً یہ سوال پیدا ہوتا ہے۔ کہ آپ نے یہ کیا تو کیوں؟ اس کا جواب شیعوں کی کتابوں میں یہی لکھا ہے۔ کہ آپ معاذ اللہ چونکہ نفس پرست اور طالب دنیا تھے۔ اس لئے مخالفت دین کی وجہ سے آپ نے یہ فعل کیا ہے۔ ناظرین ذرا غور فرمائیں اگر آپ نفس پرست اور طالب دنیا

ہوتے۔ تو مخالفت دین کی وجہ سے اس کام کو ترک کرتے۔ جس سے نفس کو تکلیف اٹھانی پڑتی ہے۔ کہ اس صورت میں دین کی مخالفت بھی ہو جاتی۔ اور طالب لذت نفس کی موافقت بھی بآسانی میسر آتی۔ نہ یہ برعکس امر کہ جو اشیا مخالفت نفس متمرد ہوں۔ ان کو تو مخالفتِ دین کی وجہ سے اختیار کیا جاوے۔ اور جو چیزیں موافق نفس سرکش ہوں۔ ان کو اسی دین کی مخالفت کی بنا پر چھوڑا جائے۔ اگر نفس پروری کی بنا پر مخالفت دین کرنی تھی۔ تو پنجگانہ پابندی اوقات سے رہائی حاصل کرنے کے لیے بلا عذر شرعی جمع الصلوٰۃ کا حکم دیا ہوتا۔ یا مفروضہ آلام سے بچنے کے لئے سچ کو جھوٹ پر نثار کرنے کی ہدایت کی ہوتی۔ اگر حضرت عمرؓ کا یہ فعل نفس پرورانہ مخالفت دین کی وجہ سے ہے۔ تو دنیا کی تاریخ میں ایک مثال تو ایسی نفس پرستانہ مخالفت دین کی اور بھی بتلاؤ جس نے اپنے لئے عیش اندوزیوں کی کثرت کو حرام اور زحمت کشیوں کی فراوانی کو مباح قرار دیا ہو۔ اگر اس قسم کی نفس پرور مخالفت دین عنقا ہے اور یقیناً ہے۔ اگر اس قسم کی دنیا طلب مخالفت دین کی مثال تاریخ عالم میں معدوم ہے اور یقیناً ہے۔ تو تمہارا دعوے غلط اور تمہارا الزام افترا اور بہتان عظیم ہے۔



# واقعہ عبرت

حضرت غوث علی شاہ صاحب قلندری قادری متعہ کے متعلق ایک واقعہ عبرت بیان فرماتے ہیں۔ جو تذکرہ غوثیہ کے صفحہ ۱۱۳ سے نقل کیا جاتا ہے۔ امید ہے اس سے دلدادگان متعہ عبرت حاصل کرکے قولاً و فعلاً تائب ہو جائینگے۔

لکھنؤ میں ایک امیر زادہ شیعہ ہمارے پاس آیا کرتا تھا۔ اتفاق سے اسکی

تاریخ نکاح قرار پائی برات کے وقت خود آیا۔ اور باصرار تمام ایک ہاتھی پر سوار کر کے ہم کو بھی لے گیا۔ اور حسب وعدہ ہم کو علیحدہ مکان میں اتارا۔ کوئی آدھی رات گذری ہوگی۔ کہ نوشہ کا باپ بزم عقد میں شریک ہونے کے لئے ہم کو لے گیا جیسے شروع ہونے کو تھا۔ کہ ایک دایہ سر محفل آن کر کہنے لگی کہ اس نیک بخت پارسا لڑکی کو پانچ مہینہ کا حمل بھی ہے۔ مگر حرام کا نہیں۔ بلکہ متعہ شرعی کا ہے۔ یہ بات سن کر دولہا چونکا اور بیباکانہ کہ اٹھا کہ میں نکاح نہیں کرتا۔ ہرچند لوگوں نے سمجھایا۔ ایک نہ مانی۔ اس کے باپ نے ہم سے کہا کہ صاحب یہ آپ کا معتقد بہت ہے۔ کچھ آپ ہی اس کو سمجھایئے۔ ہمارا تو کہنا مانتا نہیں۔ ناچار ہم نے پاس جاکر کہا۔ کہ صاحبزادہ وجہ انکار کیا ہے۔ بولا کہ حضرت یہ بچپن کی چاٹ لگی ہوئی آئندہ کب چھوٹے گی۔ ہم نے کہا کہ میاں جب تمہارے مذہب میں یہ امر جائز و درست ہے۔ تو پھر انکار کیوں سمجھتے ہو۔ کہا کہ صاحب ایسے مذہب کو بھی سلام ہے۔ اس کے باپ نے کہا ہیں۔ کیا تو سنی ہو گیا۔ بولا کہ ہاں پہلے تو نہ تھا۔ مگر اب بے شک ہو گیا۔ یہ کہہ کر اٹھ کھڑا ہوا محفل درہم برہم ہو گئی۔ ہم بھی اپنے مکان کو چلے آئے صبح کو امیرزادہ آیا۔ کہ حضرت مجھ کو مرید کر لیجئے۔ ہم نے کہا کہ بھائی ہم ہیں قادری اور تم کو ان سے عداوت ہے۔ پھر بات کیونکر بنے گی۔ ؎

اس کی رسوائی میں ہے جس سے تجھے پیار ہے +

جواب دیا حضرت گذشتہ سے توبہ اور آئندہ کو ان کا غلام ہوں۔ جب اس نے بہت اصرار کیا۔ تو مجبوراً ہم نے معاف کر لیا۔ زمانہ غدر تک تو اس کے خط آتے رہے۔ پھر کچھ حال معلوم نہ ہوا۔ خدا جانے زندہ بھی ہے یا نہیں۔ فقط



# ایک متعہ کرنے والی کی حیرت

ایک ہندو لاہوری بیرسٹر کے دفتر میں ایک متعہ کو جائز سمجھنے والی اور اس کی عمر بھر پابند عفیفہ پاک دامن شیعہ عورت اپنی لڑکی کے ایک متعہ ہی کی قسم کے مقدمہ کے سلسلہ میں قانونی مدد حاصل کرنے کے لئے آئی ہوئی تھی۔ اس نے بیان کیا۔ کہ ہم میں متعہ جائز ہے۔ چنانچہ فلاں نواب نے فلاں عورت سے متعہ کیا ہوا ہے۔ اس سے پوچھا گیا۔ کہ کیا اس کے اتنے ثواب کی بھی قائل ہو۔ کہ اگر ایک دفعہ متعہ کیا جائے۔ تو امام حسین رض کا درجہ مل جاتا ہے۔ یہ سن کر وہ چونکی۔ کہ امام حسین کا درجہ! شہید کربلا کا درجہ!!۔ مظلوم نینوا کا درجہ کسی کو نہیں مل سکتا۔ کبھی نہیں مل سکتا۔

مرد عورت کے عارضی تعلق سے۔ آٹھ دس گھنٹے کے تعلق سے!! امام حسین کا درجہ مل جائے!!!۔ غلط ہے۔ جھوٹ ہے۔ سنیوں کی اڑائی ہوئی بات ہے۔ بہتان ہے۔ افترا ہے۔ شیعہ اس کے قائل نہیں ہو سکتے۔ عمر رض کا درجہ لنا ہوگا۔ وہ عمر جس کا بت بناتے ہیں۔ اور اس کے ساتھ یہ کرتے ہیں۔ وہ کرتے ہیں۔ اسے بتایا گیا۔ کہ بی صاحبہ یہ شیعوں ہی کا عقیدہ ہے۔ بولی ایسی فساد کی بات نہ کرو۔ شیعوں کے کان تک جب یہ بات پہنچے گی۔ کہ ان کے امام کی ایسی عزت گھٹائی جاتی ہے۔ کہ متعہ کرنے والے کو ان کا ہم مرتبہ بنایا جاتا ہے۔ تو وہ آپے سے باہر ہو جائیں گے۔ اور بڑا فساد برپا ہوگا۔

اس عفیفہ شیعہ عورت کو بتایا گیا۔ کہ اس ثواب کے قائل بڑے بڑے شیعہ علماء و مجتہدین ہیں۔ تو بھی اُسے یقین نہ آیا۔ اور بولی کہ سُنیوں نے ایسی توہین کی بات لکھ کر شیعوں کی طرف منسوب کر دی ہوگی۔ پھر غصے سے بولی کہ اگر

تم سچے ہو۔ تو کمعدو کہ شیعے واقعی متعہ کو ایسا پر ثواب فعل یقین کرتے ہیں۔ میں ابھی نواب صاحب کے ہاں جا کر پوچھتی ہوں۔ کہ یہ کیا بکواس ہے۔ چنانچہ اسے کتاب برہان المتعہ مصنف فخر المفسرین۔ لسان المتکلمین۔ عمدۃ الفقہاء والمحدثین قدوہ المحصلین۔ محی الملت والشریعۃ۔ صاحب الملکۃ الملکیہ۔ مولانا الحاج السید ابو القاسم مدظلہ" کے حوالہ سے لکھ دیا گیا۔ کہ صـ۵۲ میں لکھا ہے۔ کہ جو شخص ایک بار متعہ کرے۔ وہ ہمدرجہ حسین رضؓ ہے۔ دو بار کرے۔ دو بار کرے۔ تو امام حسن رضؓ کا درجہ پائے۔ تین بار کرے۔ تو حضرت علی رضؓ کا۔ اور چار بار کرے۔ تو حضرت رسول خدا کا۔

بی صاحبہ تحریر لے کر نواب صاحب کے ہاں پہنچیں۔ وہاں سے حکم ہوا کہ کتاب موصوف کے مؤلف صاحب کے فرزند رشید شمس العلماء علامہ حائری صاحب کے پاس وسن پورہ جاؤ۔ چنانچہ فرٹانگہ دوڑاتی وہاں پہنچیں۔ حضرت مسجد میں رونق افروز تھے۔ اس نے پرچہ سامنے ڈال دیا۔ اور عرض کیا حضرت اس کا جواب ابھی لکھ دیں۔ کہ یہ بات غلط ہے۔ امام حسین رضؓ کا درجہ متعہ جیسے فعل سے نہیں مل سکتا۔ بولے اس کا جواب فوراً نہیں دیا جا سکتا۔ تین روز لکھ دیں گے۔ بلکہ چھاپ کر بیرسٹر صاحب کی بیٹھک پر پہنچا دیں گے۔ یہ جواب پا کر اور اپنا سا منہ لے کر آپ واپس آئیں۔ اور نہایت ندامت سے بولیں کہ ہم ہوئیں ایسی ویسی عورتیں ہمیں مسئلے کی کیا خبر۔ حائری صاحب جواب دینگے بیرسٹر صاحب نے فرمایا۔ علامہ صاحب کچھ جواب نہیں دے سکتے۔ ہم نے اصل کتاب پڑھ لی ہے۔ واقعی وہ اس ثواب کے مسئلہ کا رد نہیں کر سکتے۔ چنانچہ اس بات کو دو برس ہو گئے۔ ان کی طرف سے کوئی جواب نہیں آیا۔ اور نہ آ سکتا ہے۔

ناظرین آپ نے دیکھ لیا۔ کہ ایک شیعہ عورت جس نے جائز سمجھ کر کئی بار متعہ کیا۔ وہ بھی اس کے ثواب کی قائل نہیں ہوئی۔ بلکہ اس کے ضمیر نے یہی گواہی دی۔ کہ یہ کام ثواب کا نہیں۔ اس کے مرتکب کو امام حسین کا ہمدرجہ بنانا بہت بری بات ہے۔ اگر یہ کار ثواب ہوتا۔ تو ان کے آئمہ کرام نے بھی کئی بار متعہ کیا ہوتا۔ چنانچہ ہمیں شیعہ حضرات نہیں بتا سکتے۔ اور نہ بتا سکتے ہیں۔ کہ ان کے بارہ اماموں میں سے کس کس نے متعہ کیا۔ اور ان سے کون کون امام پیدا ہوئے۔

ہ کتنے افسوس کی بات ہے۔ کہ متعہ جیسے حرام فعل کے متعلق کہا جائے۔ کہ جو اس کام مرتکب نہ ہو۔ اس کا ایمان کامل نہیں (ص۴۵ برہان المتعہ) جو عورت متعہ کرائے۔ وہ بخشی جائی ہے۔ متعہ رات کی نماز پر مقدم ہے۔ ص۴۷ ضرورت نہ ہو۔ پھر بھی متعہ کرنا چاہیئے۔ متعہ مسکرات (شراب وغیرہ) کا عوض ہے۔ ص۴۸ خدا متعہ کرنے والوں پر درود بھیجتا ہے۔ ص۴۹ متعی عورت سے بات کرنے اس کی طرف ہاتھ بڑھانے سے نیکیاں ملتی ہیں۔ اور صحبت سے تمام گناہ بخشے جاتے ہیں۔ فارغ ہو کر غسل کرنے سے تمام بدن کے بالوں جتنی نیکیاں ملتی ہیں ص۵۰ اور غسل کے ہر قطرے سے ستر فرشتے پیدا ہوتے ہیں۔ جو کہ متعہ کرانے والوں کے حق میں استغفار اور متعہ نہ کرنے والوں کے لئے تاقیامت لعنت کرتے رہتے ہیں۔ ص۵۱ جو شخص ایک بار متعہ کرے۔ اس کا سوم حصہ جسم دوزخ سے آزاد ہو جاتا ہے۔ اور وہ خود خدائے جبار کے غضب سے امن حاصل کر لیتا ہے۔ دوسری دفعہ کرنے سے اس کا دو تہائی حصہ آگ سے رہائی پالیتا ہے اور وہ ابرار میں شمار ہو جاتا ہے۔ تیسری بار کرنے سے اس کا تمام وجود عذاب نار سے محفوظ۔ اور اس کا حق ہو جاتا ہے۔ کہ وہ رسول خدا کا جنت میں مزاحم

ہو۔ صلہ ۵ و ۶ استغفر اللہ ربی من ہذا الخرافات۔

## آریاؤں کے چیلنج کا شیعی مجتہد جواب دیں

آریاؤں نے مدت سے نیوگ اور متعہ پر ایک کتاب چھاپ رکھی ہے۔ جس میں نیوگ کو متعہ سے افضل قرار دیا ہے۔ دائرۃ الاصلاح کئی بار شیعہ حضرات کی توجہ آریاؤں کے دعوے کا رد کرنے کی طرف مبذول کر چکا ہے۔ مگر صدائے برنخاست۔ جس سے ثابت ہوتا ہے۔ کہ ان کے مجتہدین کے پاس کوئی جواب نہیں۔ ہم آریا صاحبان کے جواب میں بتا دینا چاہتے ہیں۔ کہ اہل سنت متعہ کو ایسا ہی بُرا سمجھتے ہیں۔ جیسا نیوگ کو کیونکہ نہ کوئی آریہ یہ تسلیم کرنے کو تیار ہے۔ کہ وہ نیوگ کا نتیجہ ہے۔ اور نہ کوئی شیعہ یہ اعلان کر سکتا ہے۔ کہ وہ متعہ جیسے پُر ثواب فعل کا ثمر ہے۔

تمام شد

# شیعہ مذہب کیوں ناقابل قبول ہے؟

## اس کے چار عجیب وغریب مسئلے

ناظرین! آپ کو معلوم ہوگا۔ کہ جب کوئی شیعی عالم متانت، اور شائستگی سے گفتگو کرنے پر آمادہ ہو۔ تو وہ اپنے مذہب کو قابل قبول ثابت نہیں کر سکتا۔ اس لئے ان کے امام فرما گئے ہیں۔ کہ جو شخص اس دین کو چھپائے گا۔ اللہ اس کو عزت دے گا۔ اور جو اسے ظاہر کرے گا۔ خدا اسے ذلیل کرے گا۔ (اصول کافی صفحہ ۴۸۵) یہ اصول صرف اس لئے وضع کیا گیا ہے کہ اس مذہب کے عقائد عجیب وغریب ہیں۔ اور معقول انسان انہیں تسلیم کرنے کے لئے کبھی امادہ آمادہ نہیں ہو سکتا۔

۱۔ شیعہ مذہب کی مخفی کَل کو چلانے والا چلتا پرزہ مسئلہ تقیہ ہے۔ ان کے عقائد کے مطابق یہ دین کا ۹/۱۰ ہے۔ اور باقی دین ۱/۱۰۔ جو تقیہ نہ کرے اس کے لئے فتویٰ ہے۔ کہ وہ بے دین ہے۔ بے ایمان ہے۔ (لا دین لمن لا تقیہ لہٗ لا ایمان لمن لا تقیہ لہٗ (کافی)

تقیہ کیا چیز ہے؟ کافی میں مثالیں دے کر اس کو حل کیا گیا ہے۔ جامع مانع تعریف اس کی یہ ہو سکتی ہے۔ کہ جہاں ذرا سا بھی جان ومال کا خطرہ ہو۔ وہاں تقیہ لازم ہو جاتا ہے۔ تقیہ کرکے غلط مسئلہ پر صاد کر دینا جیسا کہ شیعہ مذہب کے امام جعفرؒ نے امام اعظمؒ سے کیا۔ (کتاب الروضہ صفحہ ۱۳۲) دشمنوں کے ساتھ تولا کا حکم دے دینا (صفحہ ۲۷) اپنے مذہبی جائز فعل کو حرام قرار دے دینا۔ جیسا کہ امام جعفرؒ اور امام علی رضاؒ نے اپنی عورت سے خلاف وضع فطری فعل کرنے کو حرام قرار دیا۔ (کتاب استبصار صفحہ ۱۳) حرام گوشت کو حلال قرار دے دینا (فروع

کافی کتاب الصید صہ) حضرت علی کو بھی بوقت خطرہ تبرا کر لینا۔ (اصول کافی
صہ۴۸۴) غیر حقدار کی بیعت کر لینا (جلاء العیون صہ۱۷۵ و صولت حیدریہ صہ۸۶)
(جن میں بدعتیں اور رخنے پڑنے پر بھی ٹس سے مس نہ ہونا (اصول کافی کتاب الحج)
شوہروں سے عورتیں چھینی جائیں۔ معافیاں ضبط ہو جائیں۔ مگر کچھ مدافعت نہ کرنا
(کتاب الروضہ صہ۲۹) حق چھن جائے ہتک حرمت ہو جاتے۔ یعنی بیٹی سے کوئی
بجبر نکاح کرلے تو صبر کر کے بیٹھ رہنا (اصول کافی صہ۲۸۱)

۲۔ شیعہ مذہب کا دوسرا دلچسپ مسئلہ متعہ ہے۔ جس کے متعلق اس کتاب میں مفصل بحث ہو چکی ہے۔

۳۔ تیسرا دلچسپ اور مخفی مسئلہ شیعوں کا طینت ہے۔ وافی سے ترجمہ شیعی مقبول بابت پارہ فہم کے صہ۱۰ میں اس مسئلہ کی توضیح کی گئی ہے۔ مفہوم اس کا یہ ہے۔ کہ امام باقر رض سے سوال کیا گیا ہے۔ کہ شیعوں میں عام طور پر جو فسق و فجور کا ارتکاب اور ارکان اسلام سے نفرت پائی جاتی ہے۔ اس کا کیا سبب ہے۔ امام صاحب نے فرمایا۔ کہ یہ اس مٹی کا اثر ہے جو ابتدائے آفرینش میں شیعوں کی مٹی کے ساتھ مل گئی۔ اس لئے جو شیعہ بدی کرتے ہیں۔ وہ سنیوں کی گندی مٹی کی وجہ سے ہے۔ اور جو سنی نیکیاں کرتے ہیں۔ وہ شیعوں کی پاک مٹی کا اثر ہے۔ اللہ عادل ہے۔ وہ قیامت کے دن شیعوں کی بدیاں سنیوں کو اور سنیوں کی نیکیاں شیعوں کو دے کر انہیں جنت میں اور انہیں دوزخ میں ڈال دے گا۔ یہی مضمون شیعوں کی کتاب تحفۃ العارفین مؤلفہ سید امداد حسین صاحب میں ہے۔ ملاحظہ ہو صفحہ ۲۷-۲۷-۲۹) اور نیز حیات القلوب وغیرہ میں مسئلہ طینت کے وضع کرنے سے بھی یہ مقصد ہے۔ کہ لوگ متعہ سے خوب عیش کریں اور عواقب سے بے خوف ہو جائیں۔ کیونکہ ان کو تو کوئی باز پرس ہونی ہی

نہیں یہ کرے گا داڑھی والا پکڑا جائے گا مونچھوں والا۔"

۴۔ چوتھا پر لطف مسئلہ شیعوں کا رجعت ہے۔ اس مسئلہ کے گھڑنے کی بانیان مذہب کو اس لئے ضرورت لاحق ہوئی۔ کہ شیعوں کو دنیا میں کبھی وجاہت اور اکثریت حاصل نہیں ہوئی۔ ان کے امام بھی بقول ان کے ہمیشہ تقیہ میں رہے۔ اور دوسروں کے ظلم کا تختہ مشق بن کر یا مقتول ہوئے یا مسموم۔ حالانکہ وعدہ خداوندی ہے۔ کہ وہ ایمانداروں کو خلافت وعزت وشوکت عطا کرے گا۔ شیعوں کے مذہب پر جمار ہنے کے لئے انہوں نے بطور طفل تسلی مسئلہ رجعت وضع کیا۔ کہ پہلی دفعہ اگر امام اور شیعہ دنیا میں دوسروں کے محتاج رہے۔ تو کیا ہوا قیامت سے پہلے پھر لوٹ کر آئیں گے۔ اپنے مردہ شیعوں کو زندہ کریں گے۔ اور دشمنوں کے گڑے مردے بھی اکھاڑیں گے۔ اور ان کو طرح طرح کے عذابوں سے ماریں گے۔ انکے آثار متبرکہ کو منہدم۔ روضۂ نبوی کی دیوار شکنی اور مقربان آنحضرتؐ سے بدسلوکی کریں گے۔ کعبہ کو گرا کر پھر بنائیں گے۔ الغرض دنیا میں کسی غیر شیعہ کو نہیں چھوڑینگے پھر وہ ہوں گے اور ساں کے شیعہ صدیوں عیش وآرام سے حکومت کریں گے۔ مگر سوال یہ ہے کہ جو لوگ پہلی دفعہ دشمنوں کے مقابل کچھ نہ کر سکے وہ دوسری بار کیا کرینگے۔

خوب معلوم ہے رجعت کی حقیقت لیکن
دل کے خوش کرنے کو بیشک یہ خیال اچھا ہے

نیز اس مسئلہ رجعت نے اسلام میں جو جو فتنے پیدا کئے ان سے آج تک مسلمانوں کو چین نصیب نہیں ہو رہا۔ چنانچہ اس عبداللہ بن سبا یہودی کے گھڑے ہوئے مسئلے کے متعلق فاضل امرتسری حضرت علامہ مولانا محمد عالم آسی رحمۃ اللہ علیہ اپنی مایۂ ناز تصنیف "الکاویہ علی الغاویہ" جلد دوم کے صفحہ ۴۷، ۴۶ پر لکھتے ہیں یہ بہر حال یہ عقیدہ رفتہ رفتہ قرامطہ وملاحدہ شام ومصر میں ہوتا ہوا ادعیان نبوت ایران تک

پہنچ گیا۔ توانہوں نے بھی اپنے آپ کو مظہرالہٰی اور بروزِ محمدؐ ہی ثابت کیا۔ اور اس پر رجعت کا رنگ چڑھاکر تمام شریعت محمدی ہی کو بدل ڈالا اور کہدیا کہ محمدؐ کی ہی شریعت تھی۔ وہ آپ ہی واپس آکر اس کو بدل رہے ہیں۔ کسی کا کیا دخل ہے۔ ایرانی مدعی رخصت ہوئے۔ تو قادیاں میں یہ رجعت بروزی رنگ میں ظاہر ہوگئی۔ اور جو کچھ اس نے کرنا تھا کر دکھلایا، اور مرنے سے پہلے مسیح قادیانی نے کہدیا کہ میں قدرت ثانیہ" بن کر پھر دنیا میں آؤں گا۔ تو مرزائیوں میں بیسیوں مدعی کھڑے ہو گئے۔ اور جب دوسرے آزاد منش لیڈروں نے دیکھا کہ اسلام میں ختم رسالت کی مُہر ٹوٹ کر اجرائے رسالت کی اور جاری ہو چکی ہے۔ توانہوں نے بھی اپنی نبوت چلتی کی۔ اور جابجا نبوت بازی کا کھیل شروع ہو گیا۔ اور عبداللہ بن سبا کی روح خوش ہوگئی۔ مگر اس موقعہ پر یہ ماننا پڑتا ہے۔ کہ شیعہ قدیم میں رجعت کا مسئلہ اسی لئے قائم کیا گیا تھا۔ کہ امام الزمان جناب امام مہدی کے وقت خاندان رسالت، اور جماعت یزید دونوں کا بروز ہوگا۔ اور واقعہ کربلا پھر پیش آئے گا جس میں یزیدیوں سے بدلہ لیا جلئے گا۔ اور یہ مطلب ہرگز نہ تھا کہ اس رجعت کے وقت اسلام ہی تبدیل یا منسوخ ہو جائے گا لیکن آج کل بہائیوں نے ساری کایا ہی پلٹ ڈالی ہے۔ اور رجعت کو ایسے بُرے طریق پر استعمال کیا ہے۔ کہ عبداللہ بن سبا کی روح بھی پھڑک اُٹھی ہوگی اور بے ساختہ کہتی ہوگی کہ یہ تو ہمارے بھی باپ نکلے

بڑے میاں تو بڑے میاں چھوٹے میاں سبحان اللہ"

مسئلے تو اور بھی ہیں۔ مگر فی الحال ہم انہیں پر اکتفا کرتے ہیں۔ حسن الدین سہروردی

ملنے کا پتہ:۔

**نوری کتب خانہ بازار داتا صاحب لاہور**